## جملہ حقوق محفوظ ہیں


نام کتاب: دلائل الخیرات شریف مترجم
مع دعائے حزب البحر، قصیدہ بردہ شریف

مصنف دلائل الخیرات: ابوعبداللہ سید محمد بن سلیمان جزولی رحمہ اللہ تعالیٰ

مصنف دعائے حزب البحر: امام العارفین سید ابوالحسن شاذلی رحمہ اللہ تعالیٰ

مصنف قصیدہ بردہ شریف: شیخ شرف الدین امام بوصیری رحمہ اللہ تعالیٰ

حروف ساز: شیخ عمران ارشد

تصحیح: محمد عبدالستار طاہر مسعودی

صفحات: ۴۹۸

تعداد: 5,000

سن اشاعت: ستمبر ۲۰۰۵ء

طابع: تاج آرٹ پریس، لاہور

ہدیہ: ..........


## رابطہ


• ہیڈ آفس تاج کمپنی لمیٹڈ

70 شیخ عبدالقادر جیلانی روڈ (آؤٹ فال روڈ)، لاہور


# مشمولات

## امام علامہ قطبِ زمانہ ابوعبداللہ سید **محمد بن سلیمان** جزولی قدس سرہ

از: علامہ محمد عبدالحکیم شرف قادری

شیخ الحدیث دارالعلوم جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور

اللہ تعالیٰ کی حمد وثناء اور تقدیس وتنزیہ جس طرح حضور نبی اکرم سرور دوعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے بیان کی، وہ آپ ہی کا حصہ ہے۔ مخلوق خدا میں سے کوئی شخصیت اس مقام کو نہیں پہنچی، اور اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب اکرم، شفیع معظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی عظمت شان کا چرچا کرنے کا جو اہتمام کیا ہے، وہ بھی آپ ہی کا خاصہ ہے، کوئی دوسرا اس میں شریک نہیں ہے۔ آپ کا اسم مبارک احمد اس حقیقت کو واضح کرتا ہے کہ آپ سب سے زیادہ اللہ تعالیٰ کی تعریف وثناء کرنے والے ہیں، جبکہ آپ کا اسم گرامی محمد اس امر پر دلالت کرتا ہے کہ آپ ہی وہ ہستی ہیں، جن کی اللہ تعالیٰ نے سب سے زیادہ تعریف کی ہے۔ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم)

اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ (الانشراح ۴/۹۴)

"اور ہم نے تمہارے لئے تمہارا ذکر بلند کر دیا۔"

کلمۂ طیبہ، اذان، خطبہ، تشہد، غرض جہاں اللہ تعالیٰ کا ذکر ہے، اس کے حبیب مکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا بھی ذکر ہے۔ مولانا جمیل الرحمٰن قادری کہتے ہیں:

اذانوں میں، خطبوں میں، شادی و غم میں
غرض ذکر ہوتا ہے ہر جا تمہارا

حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ حضور نبی



اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: "ہمارے پاس جبریل امین تشریف لائے، اور کہنے لگے: "میرا اور آپ کا رب فرماتا ہے: "آپ جانتے ہیں کہ میں نے آپ کا ذکر کس طرح بلند کیا؟

اِذَا ذُكِرْتُ ذُكِرْتَ مَعِيْ

"جب میرا ذکر کیا جائے گا، تو میرے ساتھ تمہارا ذکر بھی کیا جائے گا۔" [1]

قرآن کریم میں جگہ جگہ اللہ تعالیٰ کے اسم گرامی کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے حبیب اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کا ذکر ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اپنے حبیب اکرم صلی اللہ علیہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ذکرِ جمیل کو فروغ دینے کا اہتمام یہ فرمایا کہ اہل ایمان کو آپ پر درود وسلام بھیجنے کا حکم دیا۔ ارشاد باری تعالیٰ ہے:

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ ۭ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا ○ (الاحزاب ۳۳/۵۶)

"بیشک اللہ اور اُس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں، اس غیب بتانے والے (نبی) پر، اے ایمان والو! ان پر درود اور خوب سلام بھیجو۔"

سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ذکر کی رفعت کے لئے درود شریف کے حکم کے علاوہ اور کوئی صورت نہ بھی ہوتی، تو بھی کائنات میں ہر سو آپ کے ذکر کا چرچا ہوتا۔

وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ کا ہے سایہ تجھ پر
بول بالا ہے تیرا، ذکر ہے اُونچا تیرا

حضرت انس رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ

[1] عیاض بن موسیٰ اندلسی، امام قاضی: الشفاء (طبع ملتان) ج ۱، ص ۱۲

تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: ''جس شخص نے ایک دفعہ ہم پر درود بھیجا اللہ تعالیٰ اس پر دس رحمتیں نازل فرماتا ہے، اور اس کے دس گناہ معاف فرماتا ہے، اور اس کے دس درجے بلند فرماتا ہے۔'' (نسائی شریف، مشکوٰۃ شریف)

حضرت اُبیّ بن کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے عرض کیا: ''یارسول اللہ (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم) میں آپ پر بکثرت درود شریف بھیجتا ہوں، میں آپ پر کتنا درود شریف بھیجوں؟'' فرمایا: ''جتنا چاہو۔'' عرض کیا: (فرائض وواجبات ادا کرنے کے بعد) چوتھائی وقت درود بھیجوں''؟ فرمایا: ''جتنا چاہو، اگر اس سے زیادہ وقت صرف کرو، تو تمہارے لئے بہتر ہے۔'' عرض کیا: ''نصف وقت؟'' فرمایا: جیسے تمہاری مرضی، اگر اس سے زیادہ ہو، تو تمہارے لئے بہتر ہے۔'' عرض کیا: ''نصف وقت؟'' فرمایا: ''جیسے تمہاری مرضی، اگر اس سے زیادہ ہو، تو تمہارے لئے بہتر ہے۔'' عرض کیا: ''دوتہائی وقت؟'' فرمایا: ''جیسے چاہو، اگر اس سے زیادہ ہو تو تمہارے لئے بہتر ہے۔'' میں نے عرض کیا: ''میں تمام وقت آپ پر درود شریف بھیجوں گا۔'' فرمایا: ''تب تو تمہارے مقاصد پورے کئے جائیں گے اور گناہ بخش دیئے جائیں گے۔'' (ترمذی شریف، مشکوٰۃ شریف ص ۸۶)

حضرت فاروق اعظم بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں:

''دعا زمین وآسمان کے درمیان موقوف رہتی ہے، مقام قبولیت تک نہیں پہنچتی، یہاں تک کہ تم نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیجو۔'' (ترمذی شریف، مشکوٰۃ شریف ص ۸۷)

اللہ تعالیٰ کے حکم اور حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ارشاد کی تعمیل میں اہل ایمان ومحبت پورے اخلاص وکمالِ ذوق وشوق کے ساتھ اللہ تعالیٰ کے حبیب اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں درود





سلام کے تحفے اور ہدیئے پیش کرتے ہیں۔ اور دُنیا وآخرت کی سعادتیں، برکتیں اور نعمتیں حاصل کرتے ہیں۔ درود وسلام پیش کرنے کا مقصد ہرگز یہ نہیں ہونا چاہیے کہ ہمارے درود وسلام کی بدولت حضور رحمۃ للعالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مراتب ودرجات بلند ہوں، کیونکہ سرکار دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر اللہ تعالیٰ کا عظیم فضل ہے:

☆---- وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا○ (النساء ۴/۱۱۳)

''آپ کے درجات تو ہر لحظہ رُو بہ ترقی ہیں۔''

☆---- وَلَلْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰى (الضحیٰ ۹۳/۴)

''بعد والی حالت آپ کے لئے پہلی حالت سے بہتر ہے۔''

بلکہ مقصد یہ ہونا چاہیے کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے جو رحمتیں اور برکتیں اور فیوض، حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر وارد ہوتے ہیں۔ آپ کے وسیلہ جلیلہ سے ہم فقیروں اور بے نواؤں پر بھی وارد ہوں، اور ہم بھی اللہ تعالیٰ کی رضا اور خوشنودی کے مستحق ہوں۔

یاد رہے کہ درود وسلام پیش کرنے کے لئے ضروری نہیں ہے کہ کچھ مخصوص کلمات ہی ادا کئے جائیں۔ ملت اسلامیہ کے علماء اور اولیاء مختلف کلمات اور صیغوں کے ذریعے اللہ تعالیٰ کے حبیب مکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ ناز میں عقیدت ومحبت کے گلدستے پیش کرتے رہے ہیں۔ اور قیامت تک پیش کرتے رہیں گے۔

درود شریف کے فضائل پر بہت سی کتابیں لکھی گئی ہیں۔ اسی طرح درود پاک کے مختلف کلمات اور صیغوں کے مجموعے بھی کثیر تعداد میں مرتب کئے گئے ہیں، ان میں سب سے زیادہ جسے مقبولیت حاصل ہوئی، وہ ''دلائل الخیرات'' ہے۔ آئندہ سطور میں پہلے صاحب دلائل الخیرات کا مختصر

تذکرہ پیش کیا جائے گا، پھر دلائل الخیرات کا تعارف پیش کیا جائے گا۔

## صاحب دلائل الخیرات رحمہ اللہ تعالیٰ:-

امام علامہ قطب زمانہ ابوعبداللہ سید محمد بن سلیمان جزولی سملالی حسنی رحمہ اللہ تعالیٰ ۸۰۷ھ/۱۴۰۴ء میں [1] بمقام سوس اقصیٰ (مراکش) میں پیدا ہوئے۔ امام محمد المہدی بن احمد نے اپنی شرح دلائل الخیرات میں مؤلف دلائل الخیرات کے حالات ان الفاظ میں تحریر فرمائے ہیں:

"مؤلف کا نام محمد، کنیت ابوعبداللہ تھا۔ والد کا نام سلیمان تھا۔ آپ کے والد محترم قبیلہ جزولہ کے امیر لوگوں میں شمار کیے جاتے تھے۔"

آپ حسنی سادات میں سے تھے۔ آپ کا پورا نسب نامہ یہ ہے:

"محمد بن سلیمان الجزولی بن عبدالرحمٰن بن ابی بکر بن سلیمان بن یعلیٰ بن یخلف بن موسیٰ بن علی یوسف بن عیسیٰ بن عبداللہ بن جندر بن عبدالرحمٰن بن محمد بن احمد بن حسان بن اسمٰعیل بن جعفر بن عبداللہ بن حسن بن الحسین بن علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہم۔"

یعنی آپ کا سلسلہ نسب انیس پشتوں کے بعد حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مل جاتا ہے اور بربر قوم (افریقہ) کے قبیلۂ جزولہ کی شاخ سہلالہ سے تعلق رکھتے تھے۔ کچھ عرصہ وطن میں تعلیم حاصل کرنے کے بعد شہر فاس چلے گئے، اور مدرسۃ الصفارین میں داخل ہو گئے، جہاں اُن کا رہائشی حجرہ آج بھی محفوظ ہے [2] کہتے ہیں کہ انہوں نے فاس ہی میں کتاب

[1] خیرالدین زرکلی: الاعلام (طبع بیروت) ج ۶، ص ۱۵۱

[2] محمد بن شنب: دائرۃ المعارف (پنجاب یونیورسٹی، لاہور) ج ۷، ص ۲۲۷



مبارک دلائل الخیرات لکھی۔ یہ بھی کہا جاتا ہے کہ انہوں نے جامع قرویین (فاس) کے کتب خانہ کی کتابوں سے استفادہ کر کے یہ کتاب ترتیب دی۔

پھر فاس سے ساحل تشریف لائے، تو یکتائے زمانہ شیخ ابوعبداللہ محمد بن عبداللہ امغار الصغیر رحمہ اللہ تعالیٰ کے دستِ اقدس پر بیعت ہوئے، اور چودہ سال تک خلوت گزینی اختیار کر کے عبادت و ریاضت اور منازل سلوک طے کرنے میں مصروف رہے۔ پھر آسفی میں خلق خدا کی رہنمائی اور مریدین کی تربیت کا کام شروع کیا۔ بے شمار لوگوں نے آپ کے ہاتھ پر توبہ کی۔ آپ کا چرچا دُور دراز تک پہنچا۔ حیرت انگیز خوارق اور بڑی بڑی کرامات ظاہر ہوئیں۔ مریدین کی تعداد بارہ ہزار سے تجاوز کر گئی ہے۔ [1]

حضرت شیخ، احکام الٰہیہ اور رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی سنت پر سختی سے کاربند تھے، کثرت سے اوراد و وظائف ادا کرتے تھے، عوام الناس کے بے پناہ ہجوم کو خطرہ محسوس کرتے ہوئے حاکم وقت نے اُنہیں آسفی سے نکال دیا، چنانچہ آپ آفرغال تشریف لے گئے، اور رُشد و ہدایت کا کام شروع کر دیا۔

علامہ فاسی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

"آپ کی برکت سے انوار جگمگا اٹھے، اسرار آشکارا ہونے لگے، فقراء ہر طرف پھیل گئے، بلادِ مغرب (موجودہ مراکش اور تیونس وغیرہما) میں اللہ تعالیٰ کے ذکر، اور حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی بارگاہ میں صلوٰۃ وسلام کے نغمے گونجنے لگے۔ آپ کی شہرت ہر سو پھیل گئی

[1] یوسف بن اسمٰعیل نبہانی، علامہ: جامع کرامات الاولیاء (مصطفیٰ البابی، مصر) ج ۱، ص ۲۷۶

اور ہر طرف آپ کے مریدین دکھائی دینے لگے۔ بندگانِ خدا اور شہروں کو نئی زندگی مل گئی۔ مغرب (مراکش) میں طریقت کے آثار مٹ چکے تھے اور انوار ماند پڑ چکے تھے۔ آپ نے طریقت کی تجدید فرمائی، اور بہت سے مشائخ کو خلافت سے نوازا۔" [1]

حضرت شیخ دعوتِ دین اور رُشد و ہدایت کے لئے اپنے خلفاء کو مختلف شہروں میں بھیجتے تھے، جو اپنے مریدین اور معتقدین کے ہمراہ جگہ جگہ تشریف لے جاتے، اور لوگوں کو اللہ تعالیٰ کی عبادت و اطاعت اور ذکر الٰہی کی دعوت دیتے۔ آپ کے کثیر التعداد خلفاء میں سے صرف دو حضرات کے نام ملتے ہیں:

(۱) شیخ ابوعبداللہ محمد الصغیر السہلی

(۲) شیخ ابومحمد عبدالکریم المنذاری رحمہما اللہ تعالیٰ

حضرت شیخ جزولی مذہباً مالکی تھے۔ [2] انہیں فقہ مالکی کی مشہور کتاب المدونۃ زبانی یاد تھی، طریقۃً شاذلی تھے۔ [3]

آپ کی تصانیف میں درج ذیل کتب کے نام ملتے ہیں:

☆ **دلائل الخیرات وشوارق الانوار فی ذکر الصلوٰة علی النبی المختار:**

یہ کتاب سینٹ پیٹر برگ میں ۱۸۴۲ء میں چھپی۔ کئی بار قاہرہ اور قسطنطنیہ (استنبول) میں چھپ چکی ہے۔ (پاک و ہند میں بے شمار مرتبہ چھپ چکی ہے)

☆ **حزب الفلاح:**

بابرکت دعا، اس کا مخطوطہ برلن (۳۸۸۶) گوتھا (عدد ۸۲۰) اور لائڈن (عدد ۲۲۰۰۳) میں موجود ہے۔

---

[1] محمد مہدی فاسی، علامہ: مطالع المسرات (الطبعۃ التازیۃ) ص ۳
[2] اسماعیل باشا بغدادی: ہدیۃ العارفین (مکتبۃ المثنی، بغداد) ج ۲، ص ۲۰۴
[3] خیر الدین زرکلی: اعلام (طبع بیروت) ج ۶، ص ۱۵۱



☆ **حزب الجزولی:**

جو آجکل **حزب سبحان الدائم لایزول** کہلاتی ہے، اور شاذلیوں میں متداول ہے اور مقامی زبان میں ہے۔ [1]

آسفی کے حاکم نے یہ خیال کر کے کہ یہ وہی فاطمی ہیں، جن کا انتظار کیا جا رہا ہے، یعنی امام مہدی ہیں، آپ کو زہر دے دیا۔ [2] چنانچہ ۱۶ ربیع الاول ۸۷۰ھ/۱۴۶۵ء کو آفرغال میں صبح کی نماز کی پہلی رکعت کے دوسرے سجدے یا دوسری رکعت کے پہلے سجدے میں آپ کا وصال ہوا۔ اسی دن نماز ظہر کے وقت آپ کی تعمیر کردہ مسجد کے وسط میں آپ کو دفن کیا گیا۔ رحمہ اللہ تعالیٰ و رضی اللہ تعالیٰ عنہ ----- کہتے ہیں کہ آپ کی اولاد نہیں تھی۔ [3]

آپ کے وصال کے ۷۷ سال بعد سلطان ابوالعباس احمد المعروف بہ الاعرج، مراکش میں داخل ہوا، تو اُس نے آپ کے جسدِ مبارک کو لے جا کر مراکش کے قبرستان ریاض العروس میں دفن کیا اور اس پر گنبد تعمیر کیا، یہ مقبرہ آج بھی موجود ہے۔ [4]

جب آپ کا جسدِ خاکی نکالا گیا، تو طویل عرصہ گزر جانے کے باوجود اس میں کوئی تبدیلی نہیں ہوئی تھی۔ وصال سے پہلے آپ نے حجامت بنوائی تھی، اس کا اثر بدستور موجود تھا۔ ایک شخص نے آپ کے چہرے پر انگلی رکھی، تو اُس کی حیرت کی انتہا نہ رہی، اس جگہ سے خون ہٹ گیا اور جب انگلی اٹھائی، تو پھر اپنی جگہ لوٹ آیا جیسے کہ زندوں میں ہوتا ہے۔ مراکش میں آپ کے مزار اقدس پر عظیم ہیبت و جلالت پائی جاتی ہے۔ لوگ بڑی تعداد میں

---

[1] محمد بن شنب: دائرۃ المعارف (پنجاب یونیورسٹی، لاہور) ج ۷، ص ۲۲۸
[2] ایضاً: ج ۷، ص ۲۲۸
[3] محمد مہدی الفاسی، علامہ: مطالع المسرات، ص ۳
[4] محمد بن شنب: دائرۃ المعارف (پنجاب یونیورسٹی، لاہور) ص ۲۲۸

حاضر ہوتے ہیں اور دلائل الخیرات پڑھتے ہیں۔ حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں بکثرت درود وسلام پیش کرنے کی برکت سے آپ کی قبرِ انور سے کستوری کی خوشبو آتی ہے۔

## دلائل الخیرات شریف

اس کتاب کا پورا نام ہے:

**دلائل الخیرات و شوارق الانوار فی ذکر الصلوٰۃ علی النبی المختار**

حاجی خلیفہ رحمہ اللہ تعالیٰ لکھتے ہیں:

"یہ کتاب حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں درود وسلام پر مشتمل ہے اور (آیَةٌ مِّنْ آیَاتِ اللّٰهِ) اللہ تعالیٰ کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہے۔ مشرق ومغرب اور خاص طور پر رُوم کے شہروں میں باقاعدگی سے پڑھی جاتی ہے۔" [1]

علامہ یوسف بن اسمٰعیل نبہانی رحمہ اللہ تعالیٰ، **مطالع المسرات** کے حوالے سے شیخ جزولی رحمہ اللہ تعالیٰ کا تذکرہ نقل کرنے کے بعد فرماتے ہیں:

"ان حالات سے معلوم ہوتا ہے کہ شیخ جزولی اکابر اولیاء اللہ میں سے تھے رضی اللہ تعالیٰ عنہ، اسی لئے سیدنا محمد حبیب مختار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے مقام ومرتبہ کی طرح، ہر علاقے اور ہر زمانے میں امت محمدیہ، ان کی اس کتاب، **دلائل الخیرات** کی طرف متوجہ اور متفق ہے۔" [2]

---

[1] محمد مہدی الفاسی، علامہ: مطالع المسرات، ص ۴

[2] یوسف بن اسمٰعیل نبہانی، علامہ: الدلالات الواضحات (مصطفیٰ البابی، مصر، طبعہ ثانیہ) ص ۲۲



ایک دوسری جگہ فرماتے ہیں کہ میں نے درود شریف کے موضوع پر کئی کتابیں لکھی ہیں تاہم:

"بہت ہی ضروری ایک کام رہ گیا اور وہ ہے **دلائل الخیرات** کی خدمت، کیونکہ یہ کتاب درود شریف کے موضوع پر بہت ہی مشہور اور کثیر الاشاعت ہے، اس کی ترتیب بہت عمدہ اور اُس کا نفع بہت عظیم ہے۔

حضرت مصنف کے زمانے سے لے کر آج تک بڑے بڑے علماء نے اس کی شرحیں اور حواشی لکھے ہیں۔ خصوصاً امام فاسی نے کئی جلدوں میں اس کی شرح لکھی۔ پھر ...کہ یوسف بن ا اس کی تلخیص کی، جو چھپ چکی ہے۔" [1]

...کے امام شیخ ار

## سبب تالی...

...میں با

عارف باللہ شیخ احمد صاوی مصری نے **صلوات الشیخ الدردیر** کی شرح میں بیان کیا، اور علامہ نبہانی کے شیخ، علامہ حسن عدوی نے **دلائل الخیرات** کے حاشیہ میں اسے نقل کیا کہ امام جزولی نے فاس میں **دلائل الخیرات** لکھی، اور تالیف کا سبب یہ ہوا کہ ایک دن نماز کا وقت ہو گیا، امام جزولی وضو کرنے کے لئے اٹھے تو کنوئیں سے پانی نکالنے کے لئے کوئی چیز میسر نہ تھی۔ شیخ پریشان تھے کہ کیا کریں؟ اتنے میں ایک بُلند مکان سے بچی نے دیکھا تو کہنے لگی: "آپ وہی شخصیت ہیں جن کی نیکی کی بڑی تعریف کی جاتی ہے، اس کے باوجود آپ پریشان ہیں کہ کنوئیں سے پانی کس طرح نکالیں؟" اس لڑکی نے کنوئیں میں تھوک دیا۔ کنوئیں کا پانی اُبل کر باہر آ گیا اور زمین پر بہنے لگا۔ شیخ نے وضو کرنے کے بعد اُسے کہا کہ میں تمہیں قسم دے

---

[1] یوسف بن اسمٰعیل نبہانی، علامہ: الدلالات الواضحات ص ۴

کر پوچھتا ہوں کہ تم نے یہ مرتبہ کیسے حاصل کیا؟'' اُس نے کہا:

بِكَثْرَةِ الصَّلَاةِ عَلٰى مَنْ كَانَ اِذَا مَشٰى فِى الْبَرِّ اَلا قَفْر تَعَلَّقَتِ الْوُحُوْش بِاَذْيَالِهٖ صَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ۔ [1]

''اس ذاتِ اقدس پر کثرت سے درود بھیجنے کی بدولت جو جنگل میں چلتے تو وحشی جانور ان کے دامن سے لپٹ جاتے۔'' (صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم)

یہ سُن کر شیخ نے قسم کھائی کہ ''میں دربارِ رسالت میں پیش کرنے کے لئے درود وسلام کی کتاب ضرور لکھوں گا۔''

مشائخ عظام نہ صرف دلائل الخیرات کو بطورِ ورد پڑھتے رہے ہیں، بلکہ اپنے مشائخ سے باقاعدہ اجازت بھی حا[...]لہٖ وسلم کی بارگا[...] ہے ہیں۔ علامہ نبہانی کے شیخ، علامہ حسن عَدَوی مصری ا[...] (آیاتِ اللّٰہ) [...]ع المسرات علیٰ دلائل الخیرات میں فرماتے ہیں کہ اس [...]ب کی فضیلت وشرافت کے لئے یہ امر کافی ہے کہ اس کی مقبولیت اور افادیت حیرت انگیز ہے اور بعض عارفین نے اسے حضور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے حاصل کیا ہے۔ چنانچہ سیدی محمد مغربی تلمسانی اور سیدی محمد اندلسی رحمہما اللہ تعالیٰ نے حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم سے دلائل الخیرات حاصل کی۔ [2]

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمہ اللہ تعالیٰ نے دلائل الخیرات کی سند حضرت شیخ ابوطاہر محمد بن ابراہیم کردی رحمہ اللہ تعالیٰ سے حاصل کی۔ [3]

---

[1] یوسف بن اسمٰعیل نبہانی، علامہ: الدلالات الواضحات ص ۱۰

[2] یوسف بن اسمٰعیل نبہانی، علامہ: الدلات الواضحات، ص ۸، ۷

[3] احمد بن عبدالرحیم، شاہ ولی اللہ: الانتباہ فی سلاسل اولیاء اللہ (طبع فیصل آباد) ص ۱۶۴



حرمین شریفین میں علمی اور عملی کمالات کے جامع ایسے حضرات ہوئے ہیں جو نہ صرف دلائل الخیرات کے باقاعدہ عامل ہوتے تھے، بلکہ اہل محبت ومعرفت ان کی خدمت میں حاضر ہو کر اپنے نسخوں کی تصحیح کرتے تھے اور ان سے اجازت بھی لیتے تھے، ایسے حضرات شیخ الدلائل کے محترم لقب سے یاد کئے جاتے:

☆--- مولانا علامہ عبدالحئی لکھنوی قدس سرہٗ ۱۲۸۱ھ میں دلائل کی تصحیح کے لئے مدینہ منورہ میں شیخ الدلائل علی بن یوسف ملک الباشلی الحریری المدنی رحمہ اللہ تعالیٰ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ [1]

☆--- علامہ یوسف بن اسمٰعیل نبہانی قدس سرہ نے ۱۳۳۲ھ میں مسجد نبوی کے امام شیخ الدلائل سید محمد سعید مالکی رحمہ اللہ تعالیٰ کو تین نشستوں میں باریک بینی سے دلائل الخیرات پڑھ کر سنائی اور تحریری اجازت حاصل کی۔ [2]

☆--- شیخ الدلائل مولانا عبدالحق الٰہ آبادی مہاجر مکی رحمہ اللہ تعالیٰ ۱۲۸۳ھ میں حرمین شریفین پہنچے اور پچاس سال تک طالبانِ علم وعرفان کو سیراب کرتے رہے۔ [3]

☆--- ۱۳۲۳ھ میں مولانا عبدالباری فرنگی محلی حرمین شریفین حاضر ہوئے تو شیخ الدلائل سید امین ابن رضوان قدس سرہ سے

---

[1] عبدالحئی لکھنوی، علامہ: نفع المفتی والسائل (مجتبائی، لاہور) ص ۱۱۷

[2] یوسف بن اسمٰعیل نبہانی، علامہ: الدلالات الواضحات، ص ۵

[3] محمود احمد قادری، مولانا شاہ: تذکرہ علمائے اہل سنت (سنی دارالاشاعت، فیصل آباد) ص ۱۷۸

اجازت وخلافت حاصل کی۔[1]

☆ ----- ۱۳۲۴ھ میں امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ مدینہ منورہ حاضر ہوئے تو شیخ الدلائل سید محمد سعید ابن علامہ سید محمد مغربی قدس سرہما نے آپ سے حدیث مسلسل بالاولیۃ سنی اوران تمام علوم وفنون اور سلاسل کی اجازت و خلافت حاصل کی جن کی امام احمد رضا بریلوی قدس سرہ کو اپنے مشائخ سے اجازت حاصل تھی۔[2] یادرہے کہ یہی وہ شیخ الدلائل ہیں جن سے علامہ نبہانی رحمہ اللہ تعالیٰ نے ۱۳۳۲ھ میں دلائل الخیرات کی اجازت حاصل کی تھی جیسے کہ چند سطور پہلے ذکر ہوا۔

## نسخوں کا اختلاف:

امام جزولی رحمہ اللہ تعالیٰ دلائل الخیرات کی تالیف کے بعد مسلسل نظر وفکر کرتے رہے، جونہی انہیں کوئی لفظ بہتر نظر آیا، انہوں نے پہلے لفظ کی جگہ وہ لکھ دیا، چونکہ لوگ کثرت سے نقلیں حاصل کیا کرتے تھے۔ کسی نے تبدیلی سے پہلے نقل حاصل کی اور کسی نے بعد میں، اس دلائل کے نسخے مختلف ہو گئے۔ تاہم معاملہ آسان ہے۔ ایک نسخہ بہتر ہے، تو دوسرا بہترین ہے۔ تاہم سب سے زیادہ قابل اعتماد نسخہ مصنف رحمہ اللہ تعالیٰ کے جلیل القدر خلیفہ ابوعبداللہ محمد الصغیر السہلی رحمہ اللہ تعالیٰ کا ہے، جو حضرت مصنف کے وصال سے آٹھ سال پہلے ۶ ربیع الاول ۸۶۲ھ/۱۴۵۸ء بروز جمعہ شریف مکمل ہوا، [3] اور اس پر حضرت مصنف کے دستخط بھی

[1] محمود احمد قادری، مولانا شاہ: تذکرہ علمائے اہل سنت (سنی دارالاشاعت، فیصل آباد) ص ۱۷۳

[2] احمد رضا خاں بریلوی، امام: الاجازات المتینۃ، رسائل رضویہ (طبع لاہور) ج ۱، ص ۳۴۴

[3] محمد المہدی الفاسی، علامہ: مطالع المسرات، ص ۹، ۱۰



تھے۔[1] علامہ فاسی اس نسخے کا حوالہ دیتے ہوئے اَلْعَتِیْقَةَ (قدیمہ) اَلسَّهْلِيَّة اور کبھی اَلْمُعْتَمَدة کے الفاظ استعمال کرتے ہیں۔

## شروح دلائل الخیرات شریف:

دلائل الخیرات کی کئی شرحیں اور حواشی لکھے گئے ہیں، لیکن بقول حاجی خلیفہ علیہ الرحمہ: "معتبر ترین شرح علامہ فاسی کی ہے۔"[2] چند شروح اور حواشی کے نام درج کئے جاتے ہیں:

☆ **مطالع المسرات:**

فاس، مراکش کے رہنے والے امام علامہ محمد المہدی الفاسی (م ۱۰۵۲ھ) نے پہلے کئی جلدوں میں عربی شرح لکھی، پھر ایک جلد میں اس کا اختصار کیا۔ راقم نے اس کا اُردو ترجمہ شروع کیا تھا، نصف تک پہنچا تھا کہ اشعۃ اللمعات کے ترجمہ کا کام ذمے لگ گیا۔ اللہ تعالیٰ ان دونوں کاموں کو مکمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین![3]

☆ **بلوغ المسرات علیٰ دلائل الخیرات:**

علامہ نبہانی کے شیخ، علامہ حسن عدوی مصری (رحمہما اللہ تعالیٰ) کا حاشیہ[4] بزبان عربی۔

☆ **شرح شیخ زروق مغربی** رحمہ اللہ تعالیٰ، عربی[5]

[1] یوسف بن اسمٰعیل نبہانی، علامہ: الدلالات الواضحات، ص ۱۲

[2] حاجی خلیفہ: کشف الظنون ج ۱، ص ۷۶۰

[3] نوٹ: یہ دونوں تراجم زیور طباعت سے ہمکنار ہو چکے ہیں ----- طاہر

[4] یوسف بن اسمٰعیل نبہانی، علامہ: الدلالات الواضحات، ص ۷

[5] عطاء الرحمٰن شروانی ابتدائیہ دلائل الخیرات (مدینہ بک ڈپو، دہلی) ص ۲

☆ **مزرع الحسنات** (فارسی)

☆ **الدلالات الواضحات:**

علامہ یوسف بن اسمٰعیل نبہانی سابق رئیس محکمۃ الحقوق، بیروت نے دلائل پر مختصر حاشیہ لکھا ہے، جس میں مشکل الفاظ کے معانی اور نسخوں کا اختلاف بیان کیا ہے۔ ابتداء میں پندرہ فوائد پر مشتمل بہت ہی مفید مقدمہ لکھا ہے۔ آخر میں ایمان افروز اکانوے خوابیں بیان کی ہیں، اور سب سے آخر میں حجۃ الاسلام امام غزالی رحمہ اللہ تعالیٰ کا رسالۂ مبارکہ **قواعد العقائد** بھی نقل کردیا ہے۔

پاک و ہند میں اس کے کئی تراجم بزبان اُردو چھپے ہوئے ہیں۔ راقم نے بھی **دلائل الخیرات** کا اُردو ترجمہ کیا ہے۔ اللہ تعالیٰ کے لطف وکرم سے امید ہے کہ اس مقدمہ کے ساتھ شائع ہو جائے گا۔ فقیر کو مرشد کریم مفتیٔ اعظم پاکستان علامہ ابوالبرکات سید احمد قادری رحمہ اللہ تعالیٰ اور جانشین مفتی اعظم مولانا اختر رضا خاں ازہری مدظلہ العالی نے **دلائل الخیرات** کی اجازت عطا فرمائی تھی، اللہ تعالیٰ مجھے باقاعدگی کے ساتھ پڑھنے کی توفیق عطا فرمائے۔

## ترتیب کتاب اور پڑھنے کا طریقہ:

امام جزولی رحمہ اللہ تعالیٰ نے بسم اللہ شریف اور خطبہ کے بعد مقصد تالیف ان الفاظ میں بیان کیا ہے:

"اس کتاب میں حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں درود پاک اور اُس کے فضائل کا بیان کرنا مقصود ہے۔ ہم انہیں سندوں کا ذکر کئے بغیر بیان کریں گے تا کہ پڑھنے والے کے لئے یاد کرنا آسان ہو، اللہ تعالیٰ کا قرب



چاہنے والے کے لئے یہ اہم ترین مقاصد میں سے ہیں۔"

اس کے بعد ایک فصل میں درود پاک کے فضائل بیان کئے ہیں، جو پڑھنے سے تعلق رکھتے ہیں، کچھ فضائل اس مقالے کی ابتداء میں بیان کئے گئے ہیں۔

اسی فصل کے آخر میں امام جزولی رحمہ اللہ تعالیٰ ایک حدیث لائے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں عرض کیا گیا کہ:

"جو حضرات آپ کی خدمت میں حاضر نہیں ہیں، اور جو آپ کے بعد آئیں گے، وہ آپ کی بارگاہ میں درود شریف پیش کریں گے، تو آپ کے ہاں اُن کا کیا حال ہوگا؟"

سرکارِ دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

**اَسْمَعُ صَلَاةَ اَهْلِ مَحَبَّتِیْ وَاَعْرِفُهُمْ وَتُعْرَضُ عَلَیَّ صَلَاةُ غَيْرِهِمْ عَرْضًا.**

"ہم اپنی محبت والوں کا درود شریف سنتے ہیں اور انہیں پہچانتے ہیں اور دوسروں کا درود شریف ہم پر پیش کیا جاتا ہے۔"

اللّٰہ اللّٰہ! کیا خوش قسمتی ہے، ان محبین کی، جن کا درود پاک سرورِ دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم بنفس نفیس سماعت فرماتے ہیں، اگر وہ اس مقصد کے لئے اپنا سب کچھ بھی لٹا دیں تو، ہیچ ہے۔ حافظ شیرازی رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں:

جاں می دہم در آرزو، اے قاصد آخر باز گو
در مجلس آں نازنیں حرفے کہ از ما می رسد

"میں اس آرزو میں جاں دیتا ہوں، اے قاصد! ہمیں اتنا تو

بتادے کہ اس بارگاہِ ناز میں ہماری کونسی بات پہنچتی ہے۔"

اس کے بعد امام جزولی نے حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے دوسوایک اسماء مبارکہ بیان کئے ہیں۔ بہتر یہ ہے کہ ہر اسم مبارک سے پہلے سیدنا اور آخر میں علیہ الصلوٰۃ والسلام کا اضافہ کیا جائے اور ہر اسم مبارک کے ساتھ درود شریف پڑھا جائے۔ اس مسئلے پر علامہ نبہانی نے الدلالات الواضحات میں تفصیلی گفتگو کی ہے۔

علامہ شیخ ابوعمران زناتی رحمہ اللہ تعالیٰ نے تلاش اور جستجو کے بعد دوسو ایک اسماء مبارکہ جمع کئے۔ وہی اسماء مبارکہ اسی ترتیب کے ساتھ حضرت فاضل مصنف نے نقل کر دیئے ہیں۔ یہ مبارک نام پوری کتاب میں متفرق مقامات پر مذکور ہیں، ابتداء میں یکجا ذکر کرنے کا مقصد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی عظمت وجلالت کا پتا چلے، آپ کی محبت وتعظیم کو جلا ملے اور بارگاہِ رسالت میں بکثرت درود شریف پیش کرنے کا شوق پیدا ہو۔ امام سخاوی نے القول البدیع میں ساڑھے چارسو سے زیادہ، امام سیوطی نے تقریباً پانچ سو، امام زرقانی نے شرح مواھب میں آٹھ سو سے زیادہ اور علامہ نبہانی نے ایک قصیدے میں آٹھ سوتیں اسماء شریفہ بیان کئے ہیں۔[1] جزاہم اللہ تعالیٰ خیر الجزاء ورحمہم اللہ تعالیٰ۔

اسماء مبارکہ کے بعد بیت اللہ شریف اور روضۂ مبارکہ کی تصویر ہے، تاکہ ان کی زیارت سے آنکھیں ٹھنڈی ہوں اور اُن کا تصور نظروں میں جمایا جاسکے۔

## طریقۂ تلاوت:

اس کے بعد کتاب آٹھ حصوں میں تقسیم کی گئی ہے۔ ہر حصے کو حزب کا نام دیا گیا ہے۔ اللہ تعالیٰ توفیق عطا فرمائے، تو ہر روز پوری دلائل

[1] یوسف بن اسمٰعیل نبہانی، علامہ: الدلالات الواضحات، ص ۱۵-۱۶





الخیرات پڑھی جائے، نہیں تو دو دن یا چار دن میں پڑھی جائے۔ یہ بھی نہ ہو سکے تو ہفتے میں مکمل کی جائے۔

پیر کے دن کَیْفِیَّۃِ الصَّلَاۃِ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ سے شروع کی جائے، آئندہ پیر کو آٹھواں حزب پڑھ کر اسی دن پہلا حزب پڑھا جائے۔

درود شریف کے فضائل اور اسماء مبارکہ ہر روز پڑھے جائیں، تو بہتر، ورنہ کبھی کبھی پڑھ لیں تاکہ ذوق وشوق میں ترقی ہو۔

جب اس آیت پر پہنچے:

صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا تو ذرا ٹھہر جائے اور لبیک کہے۔

پھر کہے:

اَسْمَآءُ سَیِّدِنَا وَ نَبِیِّنَا وَمَوْلَانَا مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ مِائَتَانِ وَوَاحِدٌ وَّھِیَ ھٰذِہٖ

## آداب تلاوت:

بندۂ مومن کے لئے اللہ تعالیٰ کے فرائض وواجبات، تلاوت قرآن کریم، ذکر الٰہی اور اتباع سنت کے بعد سب سے زیادہ اہم وظیفہ درود پاک ہے، جس کے دُنیاوی اور اُخروی بے شمار فوائد ہیں۔ دلائل الخیرات کی برکتیں حاصل کرنے کے لئے ضروری ہے کہ:

☆ ........ انسان، اللہ تعالیٰ کے احکام بجالائے۔

☆ ........ سرکار دوعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی سنتوں پر عمل پیرا ہو۔

☆ ........ بندوں کے حقوق ادا کرے۔

☆ ........ مسواک کے ساتھ وضو کرے۔

☆ ............ پاک صاف کپڑے پہنے، خوشبو لگائے۔

☆ ............ قبلہ رُخ بیٹھ کر پورے دھیان اور اخلاص کے ساتھ دلائل الخیرات شریف پڑھے۔

**دلائل الخیرات** کے بعض قدیم نسخوں میں ہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی بارگاہِ اقدس میں درود شریف پیش کرنے والے کا مقصد:

☆ ............ اللہ تعالیٰ کے حکم کی تعمیل۔

☆ ............ حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی تصدیق۔

☆ ............ آپ کی محبت، آپ کے دیدار کا شوق۔

☆ ............ آپ کے عظیم مرتبہ کی تعظیم ہونا چاہیے۔

☆ ............ یہ عقیدہ ہونا چاہیے کہ آپ ان تمام امور کے مستحق ہیں۔ [1]

درود شریف کا فائدہ صرف پڑھنے والے کو ملتا ہے یا نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کو بھی فائدہ ہوتا ہے؟ اس بارے میں اہل علم کے مختلف اقوال ہیں۔ حضرت علامہ عبدالرحمٰن بن محمد الفاسی رحمہ اللہ تعالیٰ نے اس سلسلے میں بڑی عمدہ بات کہی ہے، وہ فرماتے ہیں:

"ادب یہ ہے کہ انسان یہ ارادہ کرے کہ صرف مجھے ہی فائدہ ملے، جہاں تک اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم کا تعلق ہے تو اس کی کوئی حد نہیں ہے۔" [2]

(اس طرح علماء کے اقوال میں اختلاف نہیں رہے گا)

شیخ محقق، برکۃ المصطفیٰ فی الہند، شیخ عبدالحق محدث دہلوی فرماتے ہیں:

"اگر تمہیں خواب میں حضور سرور عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی زیارت نصیب ہوئی ہے، تو درود پاک پڑھتے وقت آپ کی بے مثل صورت مقدسہ کا تصور کرو۔

۱، ۲ محمد المہدی الفاسی، علامہ: مطالع المسرات، ص ۱۵۵



اگر یہ سعادت حاصل نہیں ہے تو یہ تصور کرو کہ گویا حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم اپنی حیاتِ ظاہرہ میں تشریف فرما ہیں، اور میں تمام تر تعظیم واجلال، ہیبت اور حیاء کے ساتھ آپ کی زیارت کرتے ہوئے درود شریف پیش کر رہا ہوں۔

یاد رہے کہ حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم دیکھ رہے ہیں، اور تمہارا کلام سن رہے ہیں، کیونکہ آپ اللہ تعالیٰ کی صفات کے ساتھ موصوف ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی ایک صفت یہ ہے کہ اَنَا جَلِیْسُ مَنْ ذَکَرَنِیْ (جو میرا ذکر کرتا ہے، میں اُس کے قریب ہوتا ہوں) حضور نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے لئے اِس صفت سے کامل حصہ ہے۔

اگر یہ کیفیت بھی پیدا نہیں ہوتی اور تم نے روضۂ مبارکہ کی زیارت کی ہوئی ہے، تو اس کا تصور کر کے یہ خیال کرو کہ میں حضور سید عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے سینۂ اقدس کے سامنے کھڑا ہوں، اور اگر روضۂ شریفہ کی زیارت بھی نہیں کی، تو اُس تصور کے ساتھ ہمیشہ درود پڑھتے رہو کہ آپ سن رہے ہیں، اور پورے حضورِ قلب کے ساتھ درود شریف پڑھو، کیونکہ حضورِ قلب کے بغیر عمل کی وہ حیثیت ہے، جو بے روح جسم کی ہوتی ہے۔ (ملخصاً) [1]

اللہ تعالیٰ ہمیں اپنی اور اپنے حبیب اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی سچی محبت، اطاعت اور یاد کی توفیق عطا فرمائے اور ہماری دین و دُنیا کی حاجتیں برلائے۔ آمین!

☆☆☆☆☆☆

۱ عبدالحق محدث دہلوی، شیخ محقق، مدارج النبوۃ فارسی (طبع سکھر) ج ۲ ص ۲۲-۶۲۱

# فَاتِحَةُ الْاَوْرَادِ

ابتدائے وظائف

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع خدا کے نام سے جو بڑا بخشنے والا بہت مہربان ہے

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اُقَدِّمُ اِلَيْكَ بَيْنَ يَدَىْ كُلِّ

الٰہی میں پیش کرتا ہوں تیری طرف ہر

نَفَسٍ وَّلَمْحَةٍ وَّطَرْفَةٍ يَّطْرِفُ بِهَآ اَهْلُ

سانس اور ہر وقت اور ہر پلک جھپکنے میں کہ جھپکتے ہیں اُس کو

السَّمٰوٰتِ وَاَهْلُ الْاَرْضِ وَكُلُّ شَىْءٍ

آسمان اور زمین والے اور ہر چیز کہ تیرے

هُوَ فِىْ عِلْمِكَ كَآئِنٌ اَوْ قَدْ كَانَ اُقَدِّمُ

علم میں ہونے والی ہے یا ہوچکی پیش کرتا ہوں

اِلَيْكَ بَيْنَ يَدَىْ ذٰلِكَ كُلِّهٖ

تیری طرف ان سب اوقات میں





# اَلتَّهْلِيْلُ

تہلیل

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ فِىْ

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

كُلِّ لَمْحَةٍ وَّنَفَسٍ عَدَدَ مَا وَسِعَهٗ عِلْمُ اللّٰهِ

ہر لمحہ میں اور ہر سانس میں کہ شمار اُس کا علم الٰہی میں ہے

# اَلصَّلٰوةُ الْعَظِيْمَةُ

بڑا درود شریف

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع خدا کے نام سے جو بڑا بخشنے والا بہت مہربان ہے

اَللّٰهُمَّ اِنِّىْٓ اَسْئَلُكَ بِنُوْرِ وَجْهِ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ

الٰہی میں مانگتا ہوں تجھ سے بوسیلہ نورذات خداوند کے

الَّذِىْ مَلَاَ اَرْكَانَ عَرْشِ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَ

وہ نور کہ بھر دیا ارکان عرش بزرگ خدا کو اور

قَامَتْ بِهٖ عَوَالِمُ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ اَنْ تُصَلِّيَ عَلٰى

ٹھہرے ہیں ببرکت اُس کے خدا کے جہان یہ کہ رحمت بھیجے تو

مَوْلَانَا مُحَمَّدٍ ذِى الْقَدْرِ الْعَظِيْمِ وَعَلٰى اٰلِ

ہمارے سردار محمد صاحب مرتبہ بلند پر اور آپ کی اولاد پر

نَبِيِّ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ بِقَدْرِ عَظَمَةِ ذَاتِ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ

بقدر بزرگی ذات اللہ عظیم کے

فِىْ كُلِّ لَمْحَةٍ وَّنَفَسٍ عَدَدَ مَا فِىْ عِلْمِ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ

ہر لمحہ اور سانس میں کہ شمار اُس کا علم خدا میں ہے

صَلَاةً دَآئِمَةً بِدَوَامِ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ تَعْظِيْمًا لِّحَقِّكَ

رحمت ہمیشہ رہنے والی ساتھ ہمیشگی خدا کے واسطے بزرگی تیرے حق کے

يَا مَوْلَانَا يَا مُحَمَّدُ يَا ذَا الْخُلُقِ الْعَظِيْمِ

یا سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم بڑے خلق والے

وَسَلِّمْ عَلَيْهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ مِثْلَ ذٰلِكَ وَاجْمَعْ

اور سلام آپ پر اور آپ کی اولاد پر اسی طرح جمع کر مجھے



بَيْنِىْ وَبَيْنَهٗ كَمَا جَمَعْتَ بَيْنَ الرُّوْحِ

آپ کے ساتھ مثل یک جائی روح اور

وَالنَّفْسِ ظَاهِرًا وَّبَاطِنًا يَّقْظَةً وَّمَنَامًا

نفس کے علانیہ اور پوشیدہ جاگتے اور سوتے

وَّاجْعَلْهُ يَا رَبِّ رُوْحًا لِّذَاتِىْ مِنْ جَمِيْعِ

اور اے رب بنادے آپ کو میرے واسطے روح ہر صورت

الْوُجُوْهِ فِى الدُّنْيَا قَبْلَ الْاٰخِرَةِ يَا عَظِيْمُ

سے دُنیا میں پہلے عقبےٰ سے یا اللہ

## اَلْاِسْتِغْفَارُ الْكَبِيْرُ

بڑا استغفار

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○

شروع خدا کے نام سے جو بڑا بخشنے والا بہت مہربان ہے

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْعَظِيْمَ الَّذِىْ لَآ اِلٰهَ

بخشش مانگتا ہوں میں اللہ عظیم سے جس کے سوا کوئی معبود

اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ غَفَّارُ الذُّنُوْبِ

نہیں وہی زندہ ہے بندوبست کرنیوالا گناہوں کا بخشنے والا ہے

ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ

بڑی بزرگی اور جلال والا ہے اور توبہ کرتا ہوں میں

مِنْ جَمِيْعِ الْمَعَاصِيْ كُلِّهَا وَالذُّنُوْبِ

جمیع گناہوں سے بتمامہ اور خطاؤں سے

وَالْاٰثَامِ وَمِنْ كُلِّ ذَنْبٍ اَذْنَبْتُهٗ عَمْدًا

اور اُس گناہ سے کہ ارتکاب کیا میں نے اُس کا جان کر

وَّخَطَاً ظَاهِرًا اَوْ بَاطِنًا قَوْلًا وَّفِعْلًا فِيْ

یا غلطی سے علانیہ اور پوشیدہ زبان سے اور عمل سے

جَمِيْعِ حَرَكَاتِيْ وَسَكَنَاتِيْ وَخَطَرَاتِيْ وَ

تمام حرکتوں اور سکونوں اور وسوسوں اور

اَنْفَاسِيْ كُلِّهَا دَآئِمًا اَبَدًا سَرْمَدًا مِّنَ

سانسوں میں تمام میں ہمیشہ ہمیشہ جس گناہ کو میں



الذَّنْبِ الَّذِيْٓ اَعْلَمُ وَمِنَ الذَّنْبِ الَّذِيْ

جانتا ہوں اور جس گناہ کو میں

لَآ اَعْلَمُ عَدَدَ مَآ اَحَاطَ بِهِ الْعِلْمُ وَ

نہیں جانتا شمار اتنے کہ جو علم میں آسکے اور

اَحْصَاهُ الْكِتٰبُ وَخَطَّهُ الْقَلَمُ وَعَدَدَ مَآ

کتاب میں اور جس قدر تحریر میں قلم سے اور شمار میں

اَوْجَدَتْهُ الْقُدْرَةُ وَخَصَّصَتْهُ الْاِرَادَةُ

اتنے کہ جس کو قدرت پاسکے اور ارادہ سے خصوصیت رکھے

وَمِدَادَ كَلِمَاتِ اللّٰهِ كَمَا يَنْبَغِيْ لِجَلَالِ

اور مقدار خدا کے کلمات کے ہمارے خدا کی ذات بزرگ کے لائق

وَجْهِ رَبِّنَا وَجَمَالِهٖ وَكَمَالِهٖ وَكَمَا

اور اُس کے جمال اور اُس کے کمال کے لائق جس

يُحِبُّ رَبُّنَا وَيَرْضٰى ○

طرح خدا پسند کرے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْعَظِیْمَ ۔ ثَلٰثًا ○

میں بخشش مانگتا ہوں اللہ بزرگ سے تین۳ بار پڑھے

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ ۔ ثَلٰثًا ○

پاک ہے اللہ اور سب تعریف واسطے اللہ کے تین۳ بار پڑھے

حَسْبِیَ اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ ۔ ثَلٰثًا ○

کافی ہے مجھ کو اللہ اور بہتر ہے کارساز تین۳ بار پڑھے

اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ ○

پناہ مانگتا ہوں اللہ کی شیطان مردود سے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ○ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ○

کہہ وہ اللہ ایک ہے اللہ بے احتیاج ہے





لَمْ یَلِدْ ۙ وَلَمْ یُوْلَدْ ○ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ

نہیں جنا اُس نے اور نہ جنا گیا اور نہیں واسطے اُس کے

كُفُوًا اَحَدٌ ○ ثَلٰثًا ○

برابری کرنے والا کوئی تین۳ بار پڑھے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ○ مِنْ شَرِّ مَا

کہہ پناہ پکڑتا ہوں میں ساتھ پروردگار صبح کے برائی اُس چیز کے سے کہ

خَلَقَ ○ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ○

پیدا کیا ہے اور برائی اندھیرا کرنیوالی کی سے جب چھپ جاوے

وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ○ وَمِنْ

اور برائی پھونکنے والیوں کی سے بیچ گرہوں کے اور

شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ○

برائی حسد کرنے والے کی سے جب حسد کرے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝

کہہ پناہ پکڑتا ہوں میں ساتھ پروردگار لوگوں کے بادشاہ لوگوں کے

اِلٰهِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۝

معبود لوگوں کے بُرائی وسوسہ ڈالنے والے، پیچھے ہٹ جانیوالے کی سے

الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝

وہ جو وسوسہ ڈالتا ہے بیچ سینے لوگوں کے

مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

جنوں میں سے اور انسانوں میں سے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ

سب تعریف اللہ کیلئے ہے جو پالنے والا سارے جہان کا ہی نہایت مہربان





الرَّحِیْمِ ۝ مٰلِكِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ اِیَّاكَ

رحم کرنیوالا ہے مالک ہے قیامت کے دِن کا ہم تیری ہی

نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ

بندگی کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد مانگتے ہیں چلا ہم کو سیدھی

الْمُسْتَقِیْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ

راہ پر اُن کی راہ پر جن پر تو نے انعام

عَلَیْهِمْ ۙ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْهِمْ وَلَا

کیا نہ اُن کی راہ جن پر غصہ ہوا اور نہ

الضَّآلِّیْنَ ۝ اٰمِیْنَ ۝

گمراہوں کی قبول کر

# اَسْمَآءُ اللّٰهِ الْحُسْنٰی

اللہ تعالٰے کے اچھے نام

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

اَللّٰهُ جَلَّ جَلَالُهٗ — اَلرَّحْمٰنُ جَلَّ جَلَالُهٗ
اللہ بڑی شان ہے اُسکی — بڑا مہربان بڑی شان ہے اُسکی

اَلرَّحِیْمُ جَلَّ جَلَالُهٗ — اَلْمَلِكُ جَلَّ جَلَالُهٗ
نہایت رحم والا بڑی شان ہے اُسکی — بادشاہ بڑی شان ہے اُسکی

اَلْقُدُّوْسُ جَلَّ جَلَالُهٗ — اَلسَّلَامُ جَلَّ جَلَالُهٗ
بہت پاک بڑی شان ہے اُسکی — سلامت سب عیبوں سے بڑی شان ہے اُسکی

اَلْمُؤْمِنُ جَلَّ جَلَالُهٗ — اَلْمُهَيْمِنُ جَلَّ جَلَالُهٗ
اُمن میں رکھنے والا بڑی شان ہے اُسکی — نگہبان بڑی شان ہے اُسکی

اَلْعَزِيْزُ جَلَّ جَلَالُهٗ — اَلْجَبَّارُ جَلَّ جَلَالُهٗ
سب پر غالب بڑی شان ہے اُسکی — خرابی کا درست کر دینے والا[۲]

[۲] بڑی شان ہے اُسکی



اَلْمُتَكَبِّرُ جَلَّ جَلَالُهٗ — اَلْخَالِقُ جَلَّ جَلَالُهٗ
بڑی عظمت والا بڑی شان ہے اُسکی — پیدا کرنیوالا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْبَارِئُ جَلَّ جَلَالُهٗ — اَلْمُصَوِّرُ جَلَّ جَلَالُهٗ
نیا پیدا کرنیوالا بڑی شان ہے اُسکی — صورت بنانیوالا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْغَفَّارُ جَلَّ جَلَالُهٗ — اَلْقَهَّارُ جَلَّ جَلَالُهٗ
بڑا بخشنے والا بڑی شان ہے اُسکی — بڑے غلبے والا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْوَهَّابُ جَلَّ جَلَالُهٗ — اَلرَّزَّاقُ جَلَّ جَلَالُهٗ
بہت دینے والا بڑی شان ہے اُسکی — بڑا روزی رساں بڑی شان ہے اُسکی

اَلْفَتَّاحُ جَلَّ جَلَالُهٗ — اَلْعَلِيْمُ جَلَّ جَلَالُهٗ
کاموں کا کھولنے والا بڑی شان ہے اُسکی — بڑا جاننے والا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْقَابِضُ جَلَّ جَلَالُهٗ — اَلْبَاسِطُ جَلَّ جَلَالُهٗ
تنگ کرنے والا بڑی شان ہے اُسکی — کھولنے والا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْخَافِضُ جَلَّ جَلَالُهٗ — اَلرَّافِعُ جَلَّ جَلَالُهٗ
پست کرنیوالا بڑی شان ہے اُسکی — بلند کرنیوالا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْمُعِزُّ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْمُذِلُّ جَلَّ جَلَالُهٗ

عزت دینے والا بڑی شان ہے اسکی ذلت دینے والا بڑی شان ہے اسکی

اَلسَّمِیْعُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْبَصِیْرُ جَلَّ جَلَالُهٗ

بڑا سننے والا بڑی شان ہے اسکی بڑا دیکھنے والا بڑی شان ہے اسکی

اَلْحَکَمُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْعَدْلُ جَلَّ جَلَالُهٗ

فیصلہ کرنیوالا بڑی شان ہے اسکی بڑا انصاف کرنیوالا بڑی شان ہے اسکی

اَللَّطِیْفُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْخَبِیْرُ جَلَّ جَلَالُهٗ

بڑا باریک بین بڑی شان ہے اسکی بڑا خبردار بڑی شان ہے اسکی

اَلْحَلِیْمُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْعَظِیْمُ جَلَّ جَلَالُهٗ

بڑا بردبار بڑی شان ہے اسکی بزرگ بڑی شان ہے اسکی

اَلْغَفُوْرُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلشَّکُوْرُ جَلَّ جَلَالُهٗ

بڑا بخشنے والا بڑی شان ہے اسکی شاکروں کا قدردان بڑی شان ہے اسکی

اَلْعَلِیُّ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْکَبِیْرُ جَلَّ جَلَالُهٗ

برتر بڑی شان ہے اسکی بڑا بڑی شان ہے اسکی



اَلْحَفِیْظُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْمُقِیْتُ جَلَّ جَلَالُهٗ

بڑا نگہبان بڑی شان ہے اسکی قوت دینے والا بڑی شان ہے اسکی

اَلْحَسِیْبُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْجَلِیْلُ جَلَّ جَلَالُهٗ

کفایت کرنیوالا حساب لینے والا بڑی شان ہے اسکی بزرگ قدر بڑی شان ہے اسکی

اَلْکَرِیْمُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلرَّقِیْبُ جَلَّ جَلَالُهٗ

کرم کرنے والا بڑی شان ہے اسکی نگہبان بڑی شان ہے اسکی

اَلْمُجِیْبُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْوَاسِعُ جَلَّ جَلَالُهٗ

قبول کرنے والا بڑی شان ہے اسکی فراخی والا بڑی شان ہے اسکی

اَلْحَکِیْمُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْوَدُوْدُ جَلَّ جَلَالُهٗ

حکمت والا بڑی شان ہے اسکی بہت دوست رکھنے والا بڑی شان ہے اسکی

اَلْمَجِیْدُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْبَاعِثُ جَلَّ جَلَالُهٗ

بزرگ بڑی شان ہے اسکی بھیجنے والا رسولوں کا بڑی شان ہے اسکی

اَلشَّهِیْدُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْحَقُّ جَلَّ جَلَالُهٗ

حاضر بڑی شان ہے اسکی سچ مچ ثابت بڑی شان ہے اسکی

اَلْوَکِیْلُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْقَوِیُّ جَلَّ جَلَالُهٗ

کارساز بڑی شان ہے اُسکی توانا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْمَتِیْنُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْوَلِیُّ جَلَّ جَلَالُهٗ

مضبوط بڑی شان ہے اُسکی دوست بڑی شان ہے اُسکی

اَلْحَمِیْدُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْمُحْصِیْ جَلَّ جَلَالُهٗ

تعریف کیا گیا بڑی شان ہے اُسکی گھیرنے والا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْمُبْدِئُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْمُعِیْدُ جَلَّ جَلَالُهٗ

پہلے پیدا کرنیوالا بڑی شان ہے اُسکی لوٹانے والا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْمُحْیِیْ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْمُمِیْتُ جَلَّ جَلَالُهٗ

زندہ کرنیوالا بڑی شان ہے اُسکی مارنے والا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْحَیُّ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْقَیُّوْمُ جَلَّ جَلَالُهٗ

زندہ بڑی شان ہے اُسکی قائم رکھنے والا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْوَاجِدُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْمَاجِدُ جَلَّ جَلَالُهٗ

پالنے والا بڑی شان ہے اُسکی بزرگ بڑی شان ہے اُسکی



اَلْوَاحِدُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْاَحَدُ جَلَّ جَلَالُهٗ

اکیلا - ایک بڑی شان ہے اُسکی اکیلا بڑی شان ہے اُسکی

اَلصَّمَدُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْقَادِرُ جَلَّ جَلَالُهٗ

بے نیاز بڑی شان ہے اُسکی توانا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْمُقْتَدِرُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْمُقَدِّمُ جَلَّ جَلَالُهٗ

قدرت رکھنے والا بڑی شان ہے اُسکی آگے کرنیوالا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْمُؤَخِّرُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْاَوَّلُ جَلَّ جَلَالُهٗ

پیچھے کرنیوالا بڑی شان ہے اُسکی سب سے پہلا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْاٰخِرُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلظَّاهِرُ جَلَّ جَلَالُهٗ

پچھلا بڑی شان ہے اُسکی آشکارا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْبَاطِنُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْوَالِیْ جَلَّ جَلَالُهٗ

پوشیدہ بڑی شان ہے اُسکی وارث یا کام بنانیوالا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْمُتَعَالِ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْبَرُّ جَلَّ جَلَالُهٗ

برتر بڑی شان ہے اُسکی نیک کار بڑی شان ہے اُسکی

اَلتَّوَّابُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْمُنْتَقِمُ جَلَّ جَلَالُهٗ

توبہ قبول کرنیوالا بڑی شان ہے اُسکی بدلہ لینے والا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْعَفُوُّ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلرَّءُوْفُ جَلَّ جَلَالُهٗ

معاف کرنیوالا بڑی شان ہے اُسکی مہربان بڑی شان ہے اُسکی

مَالِكُ الْمُلْكِ جَلَّ جَلَالُهٗ ذُوالْجَلَالِ

مالک ملک کا بڑی شان ہے اُسکی صاحبِ بزرگی

وَالْاِكْرَامِ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْمُقْسِطُ جَلَّ جَلَالُهٗ

اور انعام کا بڑی شان ہے اُسکی انصاف کرنیوالا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْجَامِعُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْغَنِیُّ جَلَّ جَلَالُهٗ

جمع کرنے والا بڑی شان ہے اُسکی بے پرواہ بڑی شان ہے اُسکی

اَلْمُغْنِیْ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْمُعْطِیْ جَلَّ جَلَالُهٗ

بے پرواہ کرنیوالا بڑی شان ہے اُسکی دینے والا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْمَانِعُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلضَّآرُّ جَلَّ جَلَالُهٗ

باز رکھنے والا بڑی شان ہے اُسکی ضرر پہنچانیوالا بڑی شان ہے اُسکی



اَلنَّافِعُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلنُّوْرُ جَلَّ جَلَالُهٗ

نفع پہنچانیوالا بڑی شان ہے اُسکی روشنی کرنیوالا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْهَادِیْ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْبَدِيْعُ جَلَّ جَلَالُهٗ

راہ دکھانے والا بڑی شان ہے اُسکی نیا پیدا کرنیوالا بڑی شان ہے اُسکی

اَلْبَاقِیْ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلْوَارِثُ جَلَّ جَلَالُهٗ

ہمیشہ رہنے والا بڑی شان ہے اُسکی مالک یا ہمیشہ رہنے والا بڑی شان ہے اسکی

اَلرَّشِيْدُ جَلَّ جَلَالُهٗ اَلصَّبُوْرُ جَلَّ جَلَالُهٗ

راست تدبیر بڑی شان ہے اُسکی بڑا تحمل کرنیوالا بڑی شان ہے اُسکی

وَاِذَا رَاَيْتَ النَّفْسَ مِنْكَ تَحَكَّمَتْ ○

اور جس وقت دیکھے تو نفس اپنے کو کہ تجھ پر جبر کرتا ہے

وَغَدَتْ تَقُوْدُكَ فِیْ لَظَى الشَّهَوَاتِ ○

اور ہوگیا ہے کہ کھینچتا ہے تجھ کو بیچ شعلہ لذتوں کے

فَاصْرِفْ هَوَاهَا بِالصَّلٰوةِ مُوَاظِبًا ○

پس دُور کر دے اس کی خواہشوں کو ساتھ درُود کے ہمیشہ

لَا سِیَّمَا بِدَلَآئِلِ الْخَیْرٰتِ ○

خاص کر ساتھ دلائل الخیرات کے

بِدَلَآئِلِ الْخَیْرٰتِ کُنْ مُتَمَسِّكًا ○

ساتھ دلائل الخیرات کے ہو متمسک

وَالْزَمْ قِرَاءَتَهَا تَنَلْ مَا تَبْتَغِیْ ○

اور لازم پکڑ پڑھنا اس کا پائے گا وہ جو تو چاہتا ہے

فَشَوَارِقُ الْاَنْوَارِ لَآئِحَةٌ بِهَا ○

پس چمکارے نور کے چمکتے ہیں ساتھ اس کے

فَالتَّرْكُ مِنْكَ لَهَا اَخِیْ لَا یَنْبَغِیْ ○

پس چھوڑنا تجھ سے واسطے اسکے اے بھائی میرے نہیں لائق

---





# دُعَاءُ الْاِفْتِتَاحِ

دلائل الخیرات شروع کرنے کی دُعا۔ دوشنبہ کے دن شروع کرے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع ساتھ نام اللہ کے جو بڑا بخشنے والا مہربان ہے

وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

اور رحمت ہو اللہ کی اوپر سردار ہمارے محمد کے اور

اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ ○

اولاد اُنکی کے اور اصحاب اُنکے کے اور سلام ہو

اِلٰهِیْ بِجَاهِ نَبِیِّكَ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

الٰہی بطفیل نبی اپنے اور سردار ہمارے محمد

صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ عِنْدَكَ وَمَكَانَتِهٖ

صلی اللہ علیہ وسلم کے، اور بطفیل اُن کے اس مرتبہ کے

لَدَیْكَ وَمَحَبَّتِكَ لَهٗ وَمَحَبَّتِهٖ لَكَ ○

جو تیرے پاس ہے اور محبت تیری جو واسطے اُنکے ہے اور محبت اُنکی جو واسطے تیرے ہے

وَبِالسِّرِّ الَّذِیْ بَیْنَکَ وَبَیْنَهٗ ○ اَسْئَلُکَ

اور بواسطہ اُس بھید کے جو درمیان تیرے اور درمیان اُنکے ہی میں مانگتا ہوں تجھ سے یہ

اَنْ تُصَلِّیَ وَتُسَلِّمَ عَلَیْهِ وَعَلٰی اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ

کہ رحمت بھیج اور سلام نازل کر اُوپر اُنکے اور اُوپر آل اُنکی کے اور اصحاب اُنکے کے

وَضَاعِفِ اللّٰهُمَّ مَحَبَّتِیْ فِیْهِ وَعَرِّفْنِیْ

اور بڑھا الٰہی محبت میری۔ساتھ اُن کے، اور شناسا کر مجھ کو ساتھ

بِحَقِّهٖ وَرُتْبَتِهٖ وَوَفِّقْنِیْ لِاتِّبَاعِهٖ وَالْقِیَامِ

حق اُنکے کے اور درجے اُنکے کے اور توفیق دے مجھ کو واسطے پیروی اُنکی کے

بِاَدَبِهٖ وَسُنَّتِهٖ وَاجْمَعْنِیْ عَلَیْهِ وَ

اور بجالانے آداب اُنکے کے اور سنت اُنکی کے اور مطمئن کر مجھ کو اُوپر اسکے اور

مَتِّعْنِیْ بِرُؤْیَتِهٖ وَاَسْعِدْنِیْ بِمُكَالَمَتِهٖ

نفع دے مجھ کو ساتھ زیارت اُنکی کے اور نیکبختی دے مجھ کو ساتھ ہمکلامی اُنکی کے

وَارْفَعْ عَنِّی الْعَوَآئِقَ وَالْعَلَآئِقَ وَالْوَسَآئِطَ

اور اُٹھا لے مجھ سے روکنے والی چیزیں اور علاقے اور واسطے



وَالْحِجَابَ وَشَنِّفْ سَمْعِیْ مَعَهٗ بِلَذِیْذِ

اور پردے اور سنوا کان میرے کو ساتھ اُنکے ساتھ پیاری

الْخِطَابِ ○ وَهَیِّئْنِیْ لِلتَّلَقِّیْ مِنْهُ وَاَهِّلْنِیْ

باتوں کے اور مستعد کر مجھ کو واسطے ملنے اُن کے سے اور لائق بنا مجھ

لِخِدْمَتِهٖ ○ وَاجْعَلْ صَلَوٰتِیْ عَلَیْهِ نُوْرًا

کو واسطے خدمت اُنکی کے، اور بنا دے درود میرا اُوپر اُن کے نور

نَیِّرًا كَامِلًا مُّكَمَّلًا طَاهِرًا مُّطَهِّرًا مَّاحِیًا

چمکتا ہوا کامل مکمّل طاہر پاک مٹانے والا

كُلَّ ظُلْمٍ وَّظُلْمَةٍ وَّشَكٍّ وَّشِرْكٍ وَّكُفْرٍ

ہر ظلم اور تاریکی اور شک اور شرک اور کفر

وَّزُوْرٍ وَّوِزْرٍ وَّاجْعَلْهَا سَبَبًا لِّلتَّمْحِیْصِ

اور فریب اور گناہ کو اور کر دے اس کو سبب خلوص

وَمَرْقًی لِاَنَالَ بِهَا اَعْلٰی مَقَامِ الْاِخْلَاصِ

اور ترقی کا تاکہ پہنچ جاؤں مَیں ساتھ اسکے اُوپر اعلیٰ مقام اخلاص

وَالتَّخْصِيْصِ حَتّٰى لَا يَبْقٰى فِيَّ رَبَّانِيَّةٌ

اور تخصیص کے یہاں تک کہ باقی نہ رہے مجھ میں صلاحیت دوسرے

لِّغَيْرِكَ وَحَتّٰٓى اَصْلُحَ لِحَضْرَتِكَ وَ

کے بندہ بن جانیکی اور یہانتک کہ ہوجاؤں میں لائق درگاہ تیری کے اور

اَكُوْنَ مِنْ اَهْلِ خُصُوْصِيَّتِكَ

ہوجاؤں میں خاصوں تیرے میں سے مضبوط

مُسْتَمْسِكًا بِاَدَبِهٖ وَسُنَّتِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

پکڑنے والا ساتھ ادب کے اور سنت رسول اللہ کے درود ہو اللہ کا اُن پر

وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ اَجْمَعِيْنَ

اور آپکی آل پر اور آپکے تمام اصحاب اور اہلِ بیت پر

فِيْ كُلِّ وَقْتٍ وَّحِيْنٍ ○ يَا اَللّٰهُ يَا نُوْرُ

ہر وقت اور ہر زمانے میں اَے اللہ اَے نور

يَا حَقُّ يَا مُبِيْنُ ○ ثَلٰثًا ○

اے حق اے مبین، تین دفعہ ان چاروں اسموں کو پڑھے



# مُقَدِّمَهٗ

---

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ وَالصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ

ہر قسم کی تعریف اللہ کے لئے ہے اور درود اور سلام

عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ

نازل ہو ہمارے سردار محمد پر اور اُن کی آل اور اصحاب پر

وَسَلَّمَ ○ قَالَ الشَّيْخُ الْاِمَامُ الْوَلِيُّ

اور سلام فرمایا شیخ امام ولی

الْكَبِيْرُ الْقُطْبُ الشَّهِيْرُ سُلْطَانُ

بڑے قطب مشہور بادشاہ

الْمُقَرَّبِيْنَ وَقُطْبُ دَآئِرَةِ الْمُحَقِّقِيْنَ ○

مقربوں کے اور قطب دائرہ محققوں کے

وَسَيِّدُ الْعَارِفِيْنَ صَاحِبُ

اور سردار عارفوں کے صاحب

الْكَرَامَاتِ الظَّاهِرَةِ وَالْأَسْرَارِ

کرامتوں ظاہرہ کے اور اسرار

الْبَاهِرَةِ ○ سَيِّدِي أَبُو عَبْدِ اللّٰهِ

باطنہ کے سردار میرے ابو عبداللہ

مُحَمَّدُ بْنُ سُلَيْمَانَ الْجَزُولِيُّ

محمد بن سلیمان جزولی نے

رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ ○

راضی ہو اللہ تعالیٰ اُن سے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي

سب تعریف واسطے اللہ کے

هَدَانَا لِلْإِيمَانِ وَالْإِسْلَامِ ○ وَالصَّلٰوةُ

جس نے راہ دکھائی ہم کو ایمان اور اسلام کی اور درود

وَالسَّلَامُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ نَّبِيِّهِ

اور سلام ہو اوپر سردار ہمارے محمدؐ کے جو نبی اُس کے



الَّذِي اسْتَنْقَذَنَا بِهِ مِنْ عِبَادَةِ الْأَوْثَانِ

ہیں بچایا اللہ نے ہم کو بسبب اُنکے پرستش کرنے سے بتوں

وَالْأَصْنَامِ ○ وَعَلٰى اٰلِهِ وَأَصْحَابِهِ النُّجَبَاءِ

اور مورتوں سے اور اوپر آل اُنکی کے اور اصحاب اُنکے کے جو برگزیدہ

الْبَرَرَةِ الْكِرَامِ ○ وَبَعْدَ هٰذَا

نیکوکار بزرگ ہیں اور بعد حمد و ثنا کے

فَالْغَرَضُ فِي هٰذَا الْكِتَابِ ذِكْرُ

پس غرض بیچ اس کتاب کے ذکر کرنا ہے

الصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

درود کا اوپر نبی کے درود بھیجے اللہ اوپر اُن کے

وَسَلَّمَ وَفَضَائِلِهَا نَذْكُرُهَا مَحْذُوفَةً

اور سلام اور فضیلت اسکی ذکر کرینگے ہم اُس کا بغیر ذکر

الْأَسَانِيدِ لِيَسْهُلَ حِفْظُهَا عَلٰى

سندوں کے تاکہ آسان ہو یاد کرنا اُن کا اُوپر

الْقَارِئِ وَهِيَ مِنْ أَهَمِّ الْمُهِمَّاتِ

پڑھنے والوں کے اور یہ بہترین سب مقصدوں کا ہے

لِمَنْ يُّرِيْدُ الْقُرْبَ مِنْ رَّبِّ الْاَرْبَابِ ○

واسطے اُس کے جو چاہتا ہو قرب پروردگار عالم کا

وَسَمَّيْتُهٗ بِكِتَابِ

اور نام رکھا میں نے اس کتاب کا

دَلَآئِلِ الْخَيْرَاتِ

دلائل الخیرات

وَشَوَارِقِ الْاَنْوَارِ

اور شوارق الانوار

فِيْ ذِكْرِ الصَّلٰوةِ عَلَى النَّبِيِّ الْمُخْتَارِ ○

بیچ ذکر درود کے اوپر نبی برگزیدہ کے

اِبْتِغَآءً لِّمَرْضَاتِ اللّٰهِ تَعَالٰى وَمَحَبَّةً

واسطے چاہنے رضاء اللہ تعالیٰ کے اور محبت ساتھ اسکے



فِيْ رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلَّى

رسول بزرگ سردار ہمارے محمد کے درود بھیجے

اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا وَاللّٰهُ الْمَسْئُوْلُ

اللہ اوپر اُن کے اور سلام بھیجے بہت اور اللہ سوال کیا گیا

اَنْ يَّجْعَلَنَا لِسُنَّتِهٖ مِنَ التَّابِعِيْنَ ○ وَ

یعنی اللہ سے ہمارا سوال یہ ہے کہ داخل کرے ہم کو اُنکی سُنت کے اتباع کرنے والوں میں

لِذَاتِهِ الْكَامِلَةِ مِنَ الْمُحِبِّيْنَ ○ فَاِنَّهٗ

اور اُن کی ذات کاملہ کے دوستوں میں پس تحقیق وہ

عَلٰى ذٰلِكَ قَدِيْرٌ ○ لَآ اِلٰهَ غَيْرُهٗ وَلَا خَيْرَ

اوپر اس کے قادر ہے، نہیں کوئی معبود سوائے اسکے اور نہ کوئی نیکی ہے

اِلَّا خَيْرُهٗ ○ وَهُوَ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْرُ

مگر نیکی اُسکی اور وہ بہتر مولیٰ اور بہتر مددگار ہے

وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ○

اور نہیں توفیق گناہ سے بچنے کی اور نہیں قوت نیکی کرنے کی مگر ساتھ مدد اللہ بلند اور بزرگ کے

## فَصْلٌ فِیْ فَضْلِ الصَّلٰوةِ

فصل بیچ بزرگی درود کے

عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ ○

اوپر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے

قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِکَتَهٗ

فرمایا اللہ غالب اور بزرگ نے کہ تحقیق اللہ اور اُس کے فرشتے

یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا

درود بھیجتے ہیں اُوپر نبی کے اَے ایمان والو

صَلُّوْا عَلَیْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ○

درود بھیجو اُوپر اُن کے اور سلام بھیجو سلام بہت

وَیُرْوٰی اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ

اور روایت ہے کہ تحقیق رسول اللہ صلی اللہ علیہ

وَسَلَّمَ جَآءَ ذَاتَ یَوْمٍ وَّالْبُشْرٰی تُرٰی

وسلم تشریف لائے ایک دن اور خوشی دیکھی جاتی تھی



فِیْ وَجْهِهٖ فَقَالَ اِنَّهٗ جَآءَنِیْ جِبْرِیْلُ

بیچ چہرے اُنکے کے پھر فرمایا تحقیق آئے میرے پاس جبرئیل

عَلَیْهِ السَّلَامُ فَقَالَ لِیْ اَمَا تَرْضٰی یَا

علیہ السلام پس کہا میرے لئے کیا خوش نہیں ہو اے

مُحَمَّدُ اَنْ لَّا یُصَلِّیَ عَلَیْكَ اَحَدٌ مِّنْ

محمد اس سے کہ اگر درود بھیجے اوپر تیرے کوئی اُمت تیری

اُمَّتِكَ اِلَّا صَلَّیْتُ عَلَیْهِ عَشْرًا ○ وَلَا

سے ایک بار تو درود بھیجوں میں اوپر اسکے دس دفعہ اور اگر

یُسَلِّمَ عَلَیْكَ اَحَدٌ مِّنْ اُمَّتِكَ اِلَّا

سلام بھیجے اوپر تیرے کوئی اُمت تیری سے تو

سَلَّمْتُ عَلَیْهِ عَشْرًا ○ وَقَالَ صَلَّی

سلام بھیجوں میں اُوپر اسکے دس دفعہ اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ

اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اَوْلَی النَّاسِ بِیْ

علیہ وسلم نے سب سے اچھا آدمی میرے نزدیک

اَکْثَرُهُمْ عَلَیَّ صَلٰوۃً ○ وَقَالَ صَلَّی اللّٰهُ

وہ ہے جو سب سے زیادہ درود بھیجے اوپر میرے اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ

عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰی عَلَیَّ صَلَّتْ عَلَیْهِ

علیہ وسلم نے جو کوئی درود بھیجے اوپر میرے درود بھیجتے ہیں

الْمَلٰٓئِکَةُ مَادَامَ یُصَلِّیْ عَلَیَّ فَلْیُقَلِّلْ

اوپر اسکے فرشتے جب تک درود بھیجتا رہتا ہے اوپر میرے پھر اس فضیلت

عِنْدَ ذٰلِكَ اَوْ لِیُکَثِّرْ ○ وَقَالَ صَلَّی

کو جان کر وہ چاہے کم بھیجے یا زیادہ اور فرمایا رسول اللہ

اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِحَسْبِ الْمَرْءِ مِنَ

صلی اللہ علیہ وسلم نے کافی ہے مرد کو

الْبُخْلِ اَنْ اُذْکَرَ عِنْدَهٗ وَلَا یُصَلِّیْ

بخل سے اسی قدر کہ ذکر کیا جاؤں میں پاس اُسکے اور وہ نہ درود بھیجے

عَلَیَّ ○ وَقَالَ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

اوپر میرے اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے



اَکْثِرُوا الصَّلٰوۃَ عَلَیَّ یَوْمَ الْجُمُعَةِ ○

زیادہ بھیجو درود اُوپر میرے دن جمعہ کے

وَقَالَ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ

اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو کوئی

صَلّٰی عَلَیَّ مِنْ اُمَّتِیْ مَرَّةً وَّاحِدَةً

درود بھیجے اوپر میرے اُمت میری سے ایک دفعہ

کُتِبَتْ لَهٗ عَشْرُ حَسَنَاتٍ وَّمُحِیَتْ

لکھی جائیں گی واسطے اُس کے دس نیکیاں اور مٹائی جائیں گی

عَنْهُ عَشْرُ سَیِّاٰتٍ وَقَالَ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ

اس سے دس بُرائیاں اور فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ

وَسَلَّمَ مَنْ قَالَ حِیْنَ یَسْمَعُ الْاَذَانَ

وسلم نے جو کوئی کہے (یہ دُعا) وقت سُننے اذان

وَالْاِقَامَةَ ○ اَللّٰهُمَّ رَبَّ هٰذِهِ الدَّعْوَةِ

اور اقامت کے الٰہی پروردگار اس دعوت

وَالْمُنْقِذُ مِنَ الْجَهَالَةِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

اور خلاصی دینے والے جہالت سے درود ہو اللہ کا اوپر اُنکے

وَسَلَّمَ صَلٰوةً دَآئِمَةَ الْاِتِّصَالِ وَالتَّوَالِیْ

اور سلام ایسا درود کہ ہمیشہ ملا رہے اور متواتر ہو

مُتَعَاقِبَةً بِتَعَاقُبِ الْاَيَّامِ وَاللَّيَالِیْ ○

یکے بعد دیگرے مثل پے در پے آنے دنوں اور راتوں کے

---





## اَلْحِزْبُ الثَّامِنُ فِیْ يَوْمِ الْاِثْنَيْنِ

حزب آٹھواں بیچ دن دوشنبہ کے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ

الٰہی درود بھیج اوپر سردار ہمارے محمدؐ کے نبی

الزَّاهِدِ رَسُوْلِ الْمَلِكِ الصَّمَدِ الْوَاحِدِ

زاہد رسول بادشاہ بے نیاز واحد کے

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةً دَآئِمَةً

درود ہو اللہ کا اوپر اُنکے اور سلام ایسا درود کہ ہمیشہ رہے

اِلٰى مُنْتَهَى الْاَبَدِ بِلَا انْقِطَاعٍ وَّلَا

انتہائے زمانہ تک نہ منقطع ہو اور نہ

نَفَادٍ صَلٰوةً تُنْجِيْنَا بِهَا مِنْ حَرِّ جَهَنَّمَ

فانی ایسا درود کہ نجات دے ہمکو ساتھ اسکے گرمی دوزخ سے

وَبِئْسَ الْمِهَادُ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى

اور وہ بہت بُرا ٹھکانا ہے الٰہی درود بھیج اوپر

سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰی

سردار ہمارے محمد کے نبی اُمّی کے اور اوپر

اٰلِهٖ وَسَلِّمْ صَلٰوةً لَّا یُحْصٰی لَهَا عَدَدٌ

آل انکی کے اور سلام ایسا درود کہ نہ احاطہ کر سکے اسکو کوئی عدد

وَّلَا یُعَدُّ لَهَا مَدَدٌ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی

اور نہ گن سکے اسکو کوئی مدد الٰہی درود بھیج اوپر

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُكْرِمُ بِهَا مَثْوَاهُ

سردار ہمارے محمد کے ایسا درود کہ بزرگ کرے ساتھ اسکے آرامگاہ

وَتُبَلِّغُ بِهَا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مِنَ الشَّفَاعَةِ

اُنکی اور پہنچا دے تو ساتھ اُسکے دن قیامت کے شفاعت سے

رِضَاهُ ۝ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا

رضا اُنکی الٰہی درود بھیج اوپر سردار ہمارے

مُحَمَّدِ النَّبِیِّ الْاَصِیْلِ السَّیِّدِ

محمد کے نبی اصیل سردار



النَّبِيْلِ الَّذِیْ جَآءَ بِالْوَحْیِ وَالتَّنْزِیْلِ

بزرگ کے کہ آئے ساتھ وحی اور قرآن کے

وَاَوْضَحَ بَيَانَ التَّاْوِيْلِ وَجَآءَهُ الْاَمِيْنُ

اور واضح بیان کی تفسیر اس کی اور آئے آپکے پاس امین

سَيِّدُنَا جِبْرِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ بِالْكَرَامَةِ

سردار ہمارے جبرائیل علیہ السلام ساتھ بزرگی

وَالتَّفْضِيْلِ وَاَسْرٰى بِهِ الْمَلِكُ الْجَلِيْلُ

اور زیادتی کے اور سیر کرائی اُن کو بادشاہ بزرگ نے

فِی اللَّيْلِ الْبَهِيْمِ الطَّوِيْلِ فَكَشَفَ لَهٗ

بیچ رات اندھیری دراز کے پس کھولدیئے واسطے اُنکے

عَنْ اَعْلَى الْمَلَكُوْتِ وَاَرَاهُ سَنَآءَ

پردے عالم غیب سے اور دکھلائی اُن کو بلندی

الْجَبَرُوْتِ وَنَظَرَ اِلٰى قُدْرَةِ الْحَیِّ الدَّآئِمِ

جبروت کی اور دیکھا طرف قدرت زندہ ہمیشہ باقی کے

الْبَاقِی الَّذِی لَا یَمُوْتُ ○ صَلَّی اللّٰهُ

کہ نہیں مرتا درود ہو اللہ کا

عَلَیْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةً مَّقْرُوْنَةً بِالْجَمَالِ

اوپر اور سلام ایسا درود جو نزدیک ہو ساتھ جمال

وَالْحُسْنِ وَالْکَمَالِ وَالْخَیْرِ وَالْاِفْضَالِ ○

اور حسن اور کمال اور خیر اور بزرگی کے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی

الٰہی درود بھیج اوپر سردار ہمارے محمد کے اور اوپر

اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ الْاَقْطَارِ ○

آل سردار ہمارے محمدؐ کے بشمار قطروں کے

وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا

اور درود بھیج اوپر سردار ہمارے محمد کے اور اوپر آل سردار ہمارے

مُحَمَّدٍ عَدَدَ وَرَقِ الْاَشْجَارِ ○ وَصَلِّ

محمد کے بشمار پتوں درختوں کے اور درود بھیج



عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا

اوپر سردار ہمارے محمد کے اور اوپر آل سردار ہمارے

مُحَمَّدٍ عَدَدَ زَبَدِ الْبِحَارِ ○ وَصَلِّ عَلٰی

محمد کے بشمار جھاگ دریاؤں کے اور درود بھیج اوپر

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

سردار ہمارے محمد کے اور اوپر آل سردار ہمارے محمدؐ کے

عَدَدَ الْاَنْهَارِ ○ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

بشمار نہروں کے اور درود بھیج اوپر سردار ہمارے محمدؐ کے

وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ رَمْلِ

اور اوپر آل سردار ہمارے محمد کے بشمار ریت

الصَّحَارٰی وَالْقِفَارِ ○ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا

صحراؤں اور چٹیل میدانوں کے اور درود بھیج اوپر سردار ہمارے

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ

محمد کے اور اوپر آل سردار ہمارے محمدؐ کے بشمار

ثِقْلِ الْجِبَالِ وَالْاَحْجَارِ ○ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا

بوجھ پہاڑوں اور پتھروں کے اور درود بھیج اوپر سردار ہمارے

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ

محمد کے اور اوپر آل سردار ہمارے محمد کے بشمار

اَهْلِ الْجَنَّةِ وَاَهْلِ النَّارِ ○ وَصَلِّ عَلٰی

اہل بہشت کے اور اہل دوزخ کے اور درود بھیج اوپر

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ

سردار ہمارے محمد کے اور اوپر آل سردار ہمارے محمد کے بشمار

الْاَبْرَارِ وَالْفُجَّارِ ○ وَصَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ

نیکوں اور بدکاروں کے، اور درود بھیج اوپر سردار ہمارے محمد کے اور اوپر آل

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا يَخْتَلِفُ بِهِ الَّيْلُ

سردار ہمارے محمد کے بشمار اسکے کہ مختلف ہوئے ساتھ اسکے رات

وَالنَّهَارُ ○ وَاجْعَلِ اللّٰهُمَّ صَلَاتَنَا عَلَيْهِ

اور دن اور کر اے اللہ درود ہمارے کو اوپر اُنکے



حِجَابًا مِّنْ عَذَابِ النَّارِ وَسَبَبًا لِّاِبَاحَةِ

پردہ عذاب دوزخ سے اور سبب واسطے مباح ہونے

دَارِ الْقَرَارِ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْغَفَّارُ ○

بہشت کے تحقیق تو غالب بخشنے والا ہے

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی

اور درود ہو اللہ کا اوپر سردار ہمارے محمد کے اور اوپر

اٰلِهِ الطَّيِّبِيْنَ وَذُرِّيَّتِهِ الْمُبَارَكِيْنَ

آل اُنکی پاک کے اور اولاد اُنکی برکت دی گئی کے

وَصَحَابَتِهِ الْاَكْرَمِيْنَ وَاَزْوَاجِهٖ اُمَّهَاتِ

اور اصحاب اُنکے جو بزرگ ہیں اور بیویوں اُنکی کے جو مائیں ہیں

الْمُؤْمِنِيْنَ صَلٰوةً مَّوْصُوْلَةً تَتَرَدَّدُ

مومنوں کی ایسا درود کہ ملا ہوا ہو پے در پے رہے

اِلٰی يَوْمِ الدِّيْنِ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی

دن جزا تک الٰہی درود بھیج اوپر

سَیِّدِ الْاَبْرَارِ وَزَیْنِ الْمُرْسَلِیْنَ الْاَخْیَارِ

سردار نیکوں کے اور زینت مُرسلوں برگزیدوں کے

وَاَکْرَمِ مَنْ اَظْلَمَ عَلَیْهِ اللَّیْلُ وَاَشْرَقَ

اور بزرگتر اُن سے کہ اندھیری ہوئی اوپر اُنکے رات اور چمکا

عَلَیْهِ النَّهَارُ ۝ ثَلٰثًا ۝ اَللّٰهُمَّ یَاذَا

اوپر اُنکے دن تین بار پڑھے الٰہی اے

الْمَنِّ الَّذِیْ لَا یُکَافِیْ اِمْتِنَانُهٗ وَالطَّوْلِ

صاحب احسان کے کہ نہیں بدلہ ہوسکتا احسان تیرے کا اور ایسے

الَّذِیْ لَا یُجَازٰی اِنْعَامُهٗ وَاِحْسَانُهٗ نَسْئَلُكَ

بخشش والے کہ نہیں عوض ہوسکتا انعام تیرے کا اور احسان تیرے کا سوال

بِكَ وَلَا نَسْئَلُكَ بِاَحَدٍ غَیْرِكَ اَنْ تُطْلِقَ

کرتے ہیں ہم تجھ سے اور نہیں سوال کرتے ہم کسی سوا تیرے یہ کہ گویا کرے تو

اَلْسِنَتَنَا عِنْدَ السُّؤَالِ وَتُوَفِّقَنَا لِصَالِحِ

زبان ہماری کو وقت سوال منکر نکیر کے اور توفیق دے ہمکو واسطے نیک



الْاَعْمَالِ وَتَجْعَلَنَا مِنَ الْاٰمِنِیْنَ یَوْمَ

عملوں کے اور داخل کر ہم کو امن والوں میں اُس دن کہ

الرَّجْفِ وَالزَّلَازِلِ یَاذَا الْعِزَّةِ وَالْجَلَالِ ۝

لرزے زمین اور آئے بھونچال اے صاحب عزت اور جلال کے

اَسْئَلُكَ یَا نُوْرَ النُّوْرِ قَبْلَ الْاَزْمِنَةِ وَالدُّهُوْرِ ۝

سوال کرتا ہوں میں تجھ سے اے نور نوروں کے پہلے زمانوں اور مدتوں کے

اَنْتَ الْبَاقِیْ بِلَا زَوَالٍ اَلْغَنِیُّ بِلَا مِثَالٍ

تو باقی ہے بلا زوال کے غنی بلا مثال ہے

الْقُدُّوْسُ الطَّاهِرُ الْعَلِیُّ الْقَاهِرُ الَّذِیْ

بڑا پاک طاہر برتر غالب ایسا کہ

لَا یُحِیْطُ بِهٖ مَکَانٌ وَّلَا یَشْتَمِلُ عَلَیْهِ زَمَانٌ ۝

نہ احاطہ کر سکے اسکو کوئی جگہ اور نہ شامل ہو اوپر اسکے کوئی زمانہ

اَسْئَلُكَ بِاَسْمَآئِكَ الْحُسْنٰی کُلِّهَا وَبِاَعْظَمِ

سوال کرتا ہوں میں تجھ سے بوسیلہ ناموں تیرے نیک سب کے اور بوسیلہ بزرگ

أَسْمَائِكَ إِلَيْكَ وَأَشْرَفِهَا عِنْدَكَ مَنْزِلَةً

ناموں تیرے کے طرف تیری اور شریف تر نزدیک تیرے مرتبہ میں

وَأَجْزَلِهَا عِنْدَكَ ثَوَابًا وَأَسْرَعِهَا مِنْكَ

اور بزرگترین اسکے نزدیک تیرے ثواب ہیں اور جلدی ہووہ تجھ سے

إِجَابَةً وَبِاسْمِكَ الْمَخْزُوْنِ الْمَكْنُوْنِ

قبول ہیں اور بوسیلہ نام تیرے پوشیدہ کے جو چھپا ہوا

الْجَلِيْلِ الْأَجَلِّ الْكَبِيْرِ الْأَكْبَرِ الْعَظِيْمِ

جلیل القدر اور سب سے بلند ہے بڑے سے بڑا اور بزرگ سے

الْأَعْظَمِ الَّذِيْ تُحِبُّهُ وَتَرْضٰى عَمَّنْ

بزرگتر ہے وہ کہ تو محبت رکھتا ہے اسکو اور راضی ہوتا ہے اس سے جو

دَعَاكَ بِهِ وَتَسْتَجِيْبُ لَهُ دُعَآءَهُ ○

پکارے تجھ کو ساتھ اسکے اور قبول کرتا ہے واسطے اسکے دعا اسکی

أَسْئَلُكَ اللّٰهُمَّ بِلَآ إِلٰهَ إِلَّا أَنْتَ الْحَنَّانُ

سوال کرتا ہوں میں تجھ سے یا اللہ ساتھ اسکے کہ نہیں کوئی معبود مگر تو بڑا مہربان



الْمَنَّانُ بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ ذُو الْجَلَالِ

بڑا نعمت دینے والا موجد آسمانوں اور زمین کا صاحب بزرگی

وَالْإِكْرَامِ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْكَبِيْرُ

اور بخشش والا جاننے والا غیب اور حاضر کا بڑا

الْمُتَعَالِ ○ وَأَسْئَلُكَ بِاسْمِكَ الْعَظِيْمِ

برتر اور سوال کرتا ہوں میں تجھ سے بوسیلہ نام تیرے بزرگ

الْأَعْظَمِ الَّذِيْ إِذَا دُعِيْتَ بِهِ أَجَبْتَ

بزرگتر کے کہ جب پکارا جائے ساتھ اسکے تو قبول کرے تو

وَإِذَا سُئِلْتَ بِهِ أَعْطَيْتَ وَأَسْئَلُكَ

اور جب سوال کیا جائے تو ساتھ اسکے عطا کرے تو اور سوال کرتا ہوں میں تجھ سے

بِاسْمِكَ الَّذِيْ يَذِلُّ لِعَظَمَتِهِ الْعُظَمَآءُ

ساتھ نام تیرے کے کہ سر جھکا دیتے ہیں واسطے عظمت اسکی کے بڑے بڑے

وَالْمُلُوْكُ وَالسِّبَاعُ وَالْهَوَآمُّ وَكُلُّ

لوگ اور بادشاہ اور درندے اور زمینی کیڑے اور کل

شَیْءٍ خَلَقْتَهٗ یَا اَللّٰهُ یَا رَبِّ اسْتَجِبْ دَعْوَتِیْ یَا

چیزیں کہ پیدا کیا تو نے اُنکو اے اللہ اے پروردگار قبول کر دُعا میری اے

مَنْ لَّهُ الْعِزَّةُ وَالْجَبَرُوْتُ یَا ذَا الْمُلْكِ

وہ ذات کہ واسطے اسکے عزت اور جبروت ہے اے صاحب ملک

وَالْمَلَكُوْتِ یَا مَنْ هُوَ حَیٌّ لَّا یَمُوْتُ

اور ملکوت کے اے وہ جو زندہ ہے نہیں مرتا

سُبْحَانَكَ رَبِّ مَا اَعْظَمَ شَانُكَ وَاَرْفَعَ

پاک ہے تو اے پروردگار کیا بڑی ہے شان تیری اور بلند ہے

مَكَانُكَ اَنْتَ رَبِّیْ یَا مُتَقَدِّسًا فِیْ جَبَرُوْتِهٖ

مرتبہ تیرا تو ہی ہے پروردگار میرا اے پاک بیچ صفات اپنی کے

اِلَیْكَ اَرْغَبُ وَاِیَّاكَ اَرْهَبُ یَا عَظِیْمُ

طرف تیری رغبت کرتا ہوں میں اور تجھ ہی سے ڈرتا ہوں میں اے بزرگ

یَا كَبِیْرُ یَا جَبَّارُ یَا قَادِرُ یَا قَوِیُّ تَبَارَكْتَ

اے بڑے اے جبار اے قدرت والے اے قوی بابرکت ہے تو



یَا عَظِیْمُ تَعَالَیْتَ یَا عَلِیْمُ سُبْحَانَكَ یَا

اے بزرگ برتر ہے تو اے جاننے والے پاک ہے تو اے

عَظِیْمُ سُبْحَانَكَ یَا جَلِیْلُ اَسْئَلُكَ

بزرگ پاک ہے تو اے بزرگ سوال کرتا ہوں میں تجھ سے

بِاسْمِكَ الْعَظِیْمِ التَّآمِّ الْكَبِیْرِ اَنْ لَّا

ساتھ نام تیرے بزرگ کامل بڑے کے یہ کہ نہ

تُسَلِّطَ عَلَیْنَا جَبَّارًا عَنِیْدًا وَّلَا شَیْطَانًا

مسلط کرے تو اوپر ہمارے کوئی سرکش جھگڑالو اور نہ شیطان

مَّرِیْدًا وَّلَآ اِنْسَانًا حَسُوْدًا وَّلَا ضَعِیْفًا

سرکش اور نہ انسان بدخواہ اور نہ کسی کمزور کو

مِّنْ خَلْقِكَ وَلَا شَدِیْدًا وَّلَا بَآرًّا وَّ

اپنی مخلوق میں سے اور نہ کسی سخت کو اور نہ نیک اور

لَا فَاجِرًا وَّلَا عَبِیْدًا وَّلَا عَنِیْدًا ○

نہ بدکار اور نہ غلام اور نہ سرکش کو

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ فَاِنِّیْ اَشْهَدُ اَنَّكَ

الٰہی تحقیق میں سوال کرتا ہوں تجھ سے پس تحقیق میں گواہی دیتا ہوں

اَنْتَ اللّٰهُ الَّذِیْ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ الْوَاحِدُ

تحقیق تو اللہ ہے کہ نہیں کوئی معبود مگر تو اکیلا

الْاَحَدُ الصَّمَدُ الَّذِیْ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ

ایک بے احتیاج کہ نہ جنا اور نہ جنا گیا

وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ یَا هُوَ یَا مَنْ لَّا

اور نہیں واسطے اسکے کوئی مثل اے وہ کہ نہیں وہ

هُوَ اِلَّا هُوَ یَا مَنْ لَّآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ یَا اَزَلِیُّ

مگر وہ اے وہ کہ نہیں کوئی معبود مگر وہ اے ازلی

یَا اَبَدِیُّ یَا دَهْرِیُّ یَا دَیْمُوْمِیُّ یَا مَنْ

اے ابدی اے قائم اے دائم اے وہ جو

هُوَ الْحَیُّ الَّذِیْ لَا یَمُوْتُ یَا اِلٰهَنَا وَ

ایسا زندہ ہے کہ نہیں مرتا اے معبود ہمارے اور



اِلٰهَ كُلِّ شَیْءٍ اِلٰهًا وَّاحِدًا لَّآ اِلٰهَ

معبود ہر چیز کے معبود یکتا نہیں کوئی معبود

اِلَّآ اَنْتَ ۝ اَللّٰهُمَّ فَاطِرَ السَّمٰوٰتِ

مگر تو اے پیدا کرنے والے آسمانوں

وَالْاَرْضِ عٰلِمَ الْغَیْبِ وَالشَّهَادَةِ الرَّحْمٰنَ

اور زمین کے جاننے والے غیب اور ظاہر کے بڑے بخشنے

الرَّحِیْمَ الْحَیَّ الْقَیُّوْمَ الدَّیَّانَ الْحَنَّانَ

والے مہربان زندہ قائم بدلہ دینے والے بڑے مہربان

الْمَنَّانَ الْبَاعِثَ الْوَارِثَ ذَا الْجَلَالِ

بڑے نعمت دینے والے اُٹھانیوالے مُردوں کے باقی رہنے والے صاحب

وَالْاِكْرَامِ ۝ قُلُوْبُ الْخَلَائِقِ بِیَدِكَ

بزرگی اور بخشش کے دل لوگوں کے بیچ ہاتھ تیرے کے ہیں

نَوَاصِیْهِمْ اِلَیْكَ فَاَنْتَ تَزْرَعُ الْخَیْرَ

چوٹیاں ان کی طرف تیرے ہیں پس تو بوتا ہے نیکی

فِیْ قُلُوْبِهِمْ وَتَمْحُوا الشَّرَّ اِذَا شِئْتَ
بیچ دلوں اُنکے کے اور دُور کرتا ہے برائی جب چاہتا ہے تو
مِنْهُمْ ۝ فَاَسْئَلُكَ اللّٰهُمَّ اَنْ تَمْحُوَ
اُن سے پس سوال کرتا ہوں میں تجھ سے الٰہی یہ کہ مٹادے
مِنْ قَلْبِیْ كُلَّ شَیْءٍ تَكْرَهُهٗ وَاَنْ تَحْشُوَ
دل میرے سے ہر وہ چیز کو کہ بُرا جانتا ہے تو اسکو اور یہ کہ بھر دے
قَلْبِیْ مِنْ خَشْیَتِكَ وَمَعْرِفَتِكَ وَ
تو دل میرا خوف اپنے اور معرفت اپنی اور
رَهْبَتِكَ وَالرَّغْبَةَ فِیْمَا عِنْدَكَ وَالْاَمْنَ
ڈر اپنے سے اور رغبت بیچ اسکے کہ نزدیک تیرے ہے اور امن
وَالْعَافِیَةَ وَاعْطِفْ عَلَیْنَا بِالرَّحْمَةِ
اور عافیت اور مہربانی کر اوپر ہمارے ساتھ رحمت
وَالْبَرَكَةِ مِنْكَ وَاَلْهِمْنَا الصَّوَابَ
اور برکت کے اپنے سے اور دل میں ڈالدے ہمارے صواب



وَالْحِكْمَةَ ۝ فَنَسْئَلُكَ اللّٰهُمَّ عِلْمَ
اور حکمت پس ہم سوال کرتے ہیں تجھ سے الٰہی علم
الْخَآئِفِیْنَ وَاِنَابَةَ الْمُخْبِتِیْنَ وَاِخْلَاصَ
ڈرنے والوں کا اور متوجہ ہونا مثل فروتنوں کے اور اخلاص
الْمُوْقِنِیْنَ وَشُكْرَ الصَّابِرِیْنَ وَتَوْبَةَ
یقین والوں کا اور شکر صبر کرنے والوں کا اور توبہ
الصِّدِّیْقِیْنَ ۝ وَنَسْئَلُكَ اللّٰهُمَّ بِنُوْرِ
صدیقوں کی اور مانگتے ہیں ہم تجھ سے الٰہی ساتھ نور
وَجْهِكَ الَّذِیْ مَلَاَ اَرْكَانَ عَرْشِكَ
ذات تیری کے کہ بھرا گوشوں عرش تیرے کو
اَنْ تَزْرَعَ فِیْ قَلْبِیْ مَعْرِفَتَكَ حَتّٰی
یہ کہ بووے بیچ دل میرے کے معرفت اپنی تاکہ
اَعْرِفَكَ حَقَّ مَعْرِفَتِكَ كَمَا یَنْبَغِیْ
پہچان لوں میں تجھ کو حق معرفت تیری کا جیسا لائق ہے یہ کہ

اَنْ تُعْرَفَ بِهٖ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا

پہچانا جائے تو ساتھ اسکے اور درود ہو اللہ کا اوپر سردار ہمارے

مُحَمَّدٍ خَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ وَاِمَامِ الْمُرْسَلِيْنَ

محمد کے جو ختم کرنیوالے نبیوں کے اور امام مرسلوں کے ہیں

وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا وَّالْحَمْدُ

اور اوپر آل انکی کے اور اصحاب انکے کے اور سلام بھیج سلام اور سب تعریف ہے

لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ

واسطے اللہ کے جو پروردگار ہے عالموں کا الٰہی بخش دے تو

لِمُؤَلِّفِهٖ وَارْحَمْهُ وَاجْعَلْهُ مِنَ

اس کتاب کے مؤلف کو اور رحم کر اس پر اور کر اس کو

الْمَحْشُوْرِيْنَ فِىْ زُمْرَةِ النَّبِيِّيْنَ وَ

اٹھنے والوں سے بیچ زمرہ نبیوں اور

الصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ

صدیقوں اور شہیدوں اور نیک بختوں کے



بِفَضْلِكَ يَا رَحْمٰنُ ○ وَاغْفِرِ اللّٰهُمَّ لَنَا

ساتھ مہربانی اپنی کے اے بخشنے والے اور بخش تو اے اللہ ہم کو

وَلِوَالِدِيْنَا وَلِاُسْتَاذِيْنَا وَلِمَشَآئِخِنَا وَ

اور ماں باپ ہمارے کو اور ہمارے اُستادوں کو اور ہمارے بزرگوں کو اور

لِجَمِيْعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ وَالْمُسْلِمِيْنَ

تمام مومن مردوں اور مومن عورتوں اور مسلمان مردوں

وَالْمُسْلِمَاتِ الْاَحْيَآءِ مِنْهُمْ وَالْاَمْوَاتِ

اور مسلمان عورتوں کو جو کہ زندہ ہیں اُن میں سے اور مُردہ ہیں

بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ○ وَ

ساتھ رحمت اپنی کے اے رحم کرنیوالے زیادہ سب رحم کرنیوالوں سے اور

اَنْ تَتُوْبَ عَلَيْهِ اِنَّكَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ○

یہ کہ توبہ قبول کر اوپر اسکے تحقیق تو بخشش کرنیوالا مہربان ہے

اَللّٰهُمَّ اٰمِيْنَ يَا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ ○ ثُمَّ

الٰہی ایسا ہی ہو اے پروردگار عالموں کے پھر

ثُمَّ تُقْرَأُ هٰذِهِ الْكَلِمَاتُ اَرْبَعَةَ عَشَرَ مَرَّةً

پڑھے جائیں یہ کلمات چودہ دفعہ

وَهِيَ هٰذِهٖ ○ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى بَدْرِ التَّمَامِ ○

اور وہ یہ ہیں اے اللہ درود بھیج اور چودھویں رات کے چاند پورے پر

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى نُوْرِ الظَّلَامِ ○ اَللّٰهُمَّ

اے اللہ درود بھیج اندھیروں کی روشنی پر اے اللہ

صَلِّ عَلٰى مِفْتَاحِ دَارِ السَّلَامِ ○ اَللّٰهُمَّ

درود بھیج کنجی بہشت دارالسلام پر اے اللہ

صَلِّ عَلَى الشَّفِيْعِ فِيْ جَمِيْعِ الْاَنَامِ ○ ثُمَّ

درود بھیج شفاعت کرنے والے پر سب عالم کی پھر

تُقْرَأُ هٰذِهِ الْاَبْيَاتُ الْمَنْسُوْبَةُ لِلْمُؤَلِّفِ

پڑھے جائیں یہ شعر جو کہ منسوب ہیں مصنف دلائل الخیرات کی طرف

يَا رَحْمَةَ اللّٰهِ اِنِّيْ خَائِفٌ وَّجِلٌ ○

اے رحمت اللہ کی تحقیق میں ڈرنے والا لرزنے والا ہوں





يَا نِعْمَةَ اللّٰهِ اِنِّيْ مُفْلِسٌ عَانٍ ○

اے نعمت اللہ کی بے شبہ میں محتاج عاجز ہوں

وَلَيْسَ لِيْ عَمَلٌ اَلْقَى الْعَلِيْمَ بِهٖ ○

اور نہیں کوئی میرا عمل کہ جس سے ملوں میں اللہ سے

سِوٰى مَحَبَّتِكَ الْعُظْمٰى وَاِيْمَانِيْ ○

سوائے تیری محبت بزرگ اور ایمان اپنے کے

فَكُنْ اَمَانِيْ مِنْ شَرِّ الْحَيٰوةِ وَمِنْ ○

پھر پناہ ہوجا میری برائی زندگی سے اور

شَرِّ الْمَمَاتِ وَمِنْ اِحْرَاقِ جُثْمَانِيْ ○

برائی موت اور جلنے بدن سے

وَكُنْ غِنَايَ الَّذِيْ مَا بَعْدَهٗ فَلَسٌ ○

اور تو میری تونگری ہو کہ نہ ہو بعد اس کے محتاجی

وَكُنْ فِكَاكِيْ مِنْ اَغْلَالِ عِصْيَانِيْ ○

اور رہائی میری ہو طوقوں گناہ میرے سے

تَحِيَّةُ الصَّمَدِ الْمَوْلٰى وَرَحْمَتُهُ ○

تحفہ درود اللہ بے نیاز مالک کا اور اسکی رحمت

مَاغَنَّتِ الْوُرْقُ فِيْٓ اَوْرَاقِ اَغْصَانٍ ○

جب تک آواز کریں قمریاں پتوں پر شاخوں کے

عَلَيْكَ يَاعُرْوَتِى الْوُثْقٰى وَيَاسَنَدِىْ ○

تجھ پر اے میرے بڑے وسیلہ مضبوط اور اے میری سند

اَلْاَوْفٰى وَمَنْ مَّدْحُهٗ رَوْحِىْ وَرَيْحَانِىْ ○

کامل اور وہ کہ تعریف اسکی میری تازگی اور میرا پھول ہے

ثُمَّ تُقْرَاُ الْفَاتِحَةُ لِلْمُؤَلِّفِ وَ

پھر پڑھی جاوے سورہ فاتحہ واسطے مصنف کے اور

هٰذَا الدُّعَاءُ يُقْرَاُ عَقِيْبَ خَتْمِ

یہ دعا پڑھی جاوے پیچھے ختم

دَلَآئِلِ الْخَيْرٰتِ

دلائل الخیرات کے





بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع ساتھ نام اللہ بخشش کرنے والے مہربان کے

اَللّٰهُمَّ اشْرَحْ بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ صُدُوْرَنَا ○

الٰہی کھولدے ساتھ درود کے اوپر اُنکے سینہ ہمارا

وَيَسِّرْ بِهَآ اُمُوْرَنَا ○ وَفَرِّجْ بِهَا هُمُوْمَنَا ○

اور آسان کر ساتھ اسکے کام ہمارے اور دُور کر ساتھ اسکے دُکھ ہمارے

وَاكْشِفْ بِهَا غُمُوْمَنَا ○ وَاغْفِرْ بِهَا

اور کھولدے ساتھ اسکے غم ہمارے اور بخش ساتھ اسکے

ذُنُوْبَنَا ○ وَاقْضِ بِهَا دُيُوْنَنَا ○ وَاَصْلِحْ

گناہ ہمارے اور ادا کر ساتھ اسکے قرض ہمارے اور درست کر

بِهَآ اَحْوَالَنَا ○ وَبَلِّغْ بِهَآ اٰمَالَنَا ○ وَ

ساتھ اسکے احوال ہمارے اور پہنچا ساتھ اسکے اُمیدیں ہماری اور

تَقَبَّلْ بِهَا تَوْبَتَنَا ○ وَاغْسِلْ بِهَا

قبول کر ساتھ اسکے توبہ ہماری اور دھودے ساتھ اسکے



حُوْبَتَنَا ○ وَانْصُرْ بِهَا حُجَّتَنَا ○ وَطَهِّرْ

گناہ ہمارے اور غالب کر ساتھ اسکے حجت ہماری اور پاک کر

بِهَا اَلْسِنَتَنَا ○ وَاٰنِسْ بِهَا وَحْشَتَنَا ○

ساتھ اسکے زبانیں ہماری اور تسکین دے ساتھ اسکے گھبراہٹ ہماری کو

وَارْحَمْ بِهَا غُرْبَتَنَا ○ وَاجْعَلْهَا نُوْرًا

اور رحم کر ساتھ اسکے غربت ہماری پر اور کر اس درود کو نور

بَيْنَ اَيْدِيْنَا وَمِنْ خَلْفِنَا ○ وَعَنْ

آگے ہمارے اور پیچھے ہمارے اور داہنے

اَيْمَانِنَا ○ وَعَنْ شَمَآئِلِنَا ○ وَمِنْ

ہمارے اور بائیں ہمارے اور

فَوْقِنَا وَمِنْ تَحْتِنَا ○ وَفِيْ حَيَاتِنَا وَمَوْتِنَا ○

اوپر ہمارے اور نیچے ہمارے اور بیچ زندگی ہماری اور موت ہماری کے

وَفِيْ قُبُوْرِنَا وَحَشْرِنَا وَنَشْرِنَا وَظِلًّا فِيْ

اور بیچ قبروں ہماری اور ہمارے جمع ہونے اور الگ الگ ہونیکے وقت اور کر اسکو سایہ بیچ



الْقِيٰمَةِ عَلٰى رُءُوْسِنَا ○ وَثَقِّلْ بِهَا مَوَازِيْنَ

قیامت کے اوپر سروں ہمارے کے اور بھاری کر ساتھ اسکے پلّے

حَسَنَاتِنَا ○ وَاَدِمْ بَرَكَاتِهَا عَلَيْنَا حَتّٰى

نیکیوں ہماری کے اور ہمیشہ رکھ برکتیں اسکی اوپر ہمارے یہاں تک کہ

نَلْقٰى نَبِيَّنَا وَسَيِّدَنَا مُحَمَّدًا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

ملاقات کریں ہم نبی اپنے اور سردار اپنے محمد سے درود ہو اللہ کا اوپر اُنکے

وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلَّمَ وَنَحْنُ اٰمِنُوْنَ مُطْمَئِنُّوْنَ

اور اوپر آل اُنکی کے اور سلام اور ہم پناہ میں ہوں خاطر جمع

فَرِحُوْنَ مُسْتَبْشِرُوْنَ ○ وَلَا تُفَرِّقْ

بے غم خوشیاں کرتے اور نہ جُدائی کر

بَيْنَنَا وَبَيْنَهٗ حَتّٰى تُدْخِلَنَا مُدْخَلَهٗ

درمیان ہمارے اور درمیان اُنکے یہانتک کہ داخل کرے تو ہمکو جگہ داخل ہونے

وَتُؤْوِيَنَا اِلٰى جِوَارِهِ الْكَرِيْمِ مَعَ

اُنکے کی اور جگہ دے طرف ہمسائے اُنکے بزرگ کے ساتھ

الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْهِمْ مِّنَ النَّبِیّٖنَ

انکے کہ انعام کیا تونے اوپر اُنکے نبیوں

وَالصِّدِّیْقِیْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِیْنَ

اور صدیقوں اور شہیدوں اور نیک بختوں سے

وَحَسُنَ اُولٰٓئِكَ رَفِیْقًا ۝ اَللّٰهُمَّ اِنَّا

اور اچھے یہ لوگ رفیق ہیں الٰہی تحقیق ہم

اٰمَنَّا بِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ وَلَمْ نَرَهٗ

ایمان لائے ساتھ اُنکے درود ہو اللہ کا اوپر اُنکے اور سلام اور نہیں دیکھا

فَمَتِّعْنَا ۝ اَللّٰهُمَّ فِی الدَّارَیْنِ بِرُؤْیَتِهٖ

ہمنے انکو پس نفع دے ہمکو اے اللہ بیچ دونوں جہان کے ساتھ زیارت انکی کے

وَثَبِّتْ قُلُوْبَنَا عَلٰی مَحَبَّتِهٖ ۝ وَاسْتَعْمِلْنَا

اور ثابت رکھ دل ہمارے کو اوپر محبت اُنکی کے اور عمل دے ہم کو

عَلٰی سُنَّتِهٖ ۝ وَتَوَفَّنَا عَلٰی مِلَّتِهٖ ۝

اوپر سُنّت اُنکی کے اور وفات دے ہم کو اوپر مذہب اُن کے





وَاحْشُرْنَا فِیْ زُمْرَتِهِ النَّاجِیَةِ وَحِزْبِهِ

اور اُٹھا ہم کو بیچ زمرہ اُن کے نجات یافتہ کے اور گروہ اُنکے

الْمُفْلِحِیْنَ ۝ وَانْفَعْنَا بِمَا انْطَوَتْ

خلاصی پانیوالوں کے اور نفع دے ہمکو ساتھ اسکے کہ جس پر مجتمع ہیں

عَلَیْهِ قُلُوْبُنَا مِنْ مَّحَبَّتِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ

ہمارے دل محبت اُن کی سے درود ہو اللہ کا اوپر اُنکے

وَسَلَّمَ یَوْمَ لَا جَدَّ وَلَا مَالَ وَلَا بَنِیْنَ ۝

اور سلام اس دن سے کہ نہ ہوگی تونگری اور نہ مال اور نہ بیٹے

وَاَوْرِدْنَا حَوْضَهُ الْاَصْفٰی ۝ وَاسْقِنَا بِكَاْسِهِ

اور پہنچا ہم کو حوض انکے مصفا پر اور پلا ہمکو ساتھ پیالے اُنکے کے

الْاَوْفٰی ۝ وَیَسِّرْ عَلَیْنَا زِیَارَةَ حَرَمِكَ

جو پوری پیاس بجھانیوالا ہے، اور آسان کر اوپر ہمارے زیارت مکہ اپنے

وَحَرَمِهٖ مِنْ قَبْلِ اَنْ تُمِیْتَنَا ۝ وَاَدِمْ

اور مدینہ اپنے کی پہلے اس سے کہ موت دے ہمکو اور ہمیشہ رکھ

عَلَيْنَا الْإِقَامَةَ بِحَرَمِكَ وَحَرَمِهٖ صَلَّى
اوپر ہمارے اقامت بیچ مکہ اور مدینہ کے درود ہو
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِلٰى اَنْ نَّتَوَفّٰى ○
اللہ کا اوپر اُنکے اور سلام یہانتک کہ وفات پائیں ہم
اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْتَشْفِعُ بِهٖۤ اِلَيْكَ اِذْ هُوَ
الٰہی تحقیق ہم سفارشی بناتے ہیں انکو تیرے پاس اسلئے
اَوْجَهُ الشُّفَعَآءِ اِلَيْكَ ○ وَنُقْسِمُ بِهٖ
کہ وہ عمدہ سفارشی ہیں طرف تیری اور وسیلہ پکڑتے ہیں ہم ساتھ
عَلَيْكَ اِذْ هُوَ اَعْظَمُ مَنْ اُقْسِمَ بِحَقِّهٖ
اُنکے پاس تیرے اسلئے کہ وہ بڑے ہیں اُن سے کہ وسیلہ پکڑا جائے ساتھ حق اُنکے
عَلَيْكَ ○ وَنَتَوَسَّلُ بِهٖۤ اِلَيْكَ اِذْ هُوَ
کے اوپر تیرے اور وسیلہ پکڑتے ہیں ہم ساتھ انکے طرف تیری اسلئے کہ وہ
اَقْرَبُ الْوَسَآئِلِ اِلَيْكَ ○ نَشْكُوْاۤ
بہت نزدیک وسیلہ کے ہے طرف تیری شکایت کرتے ہیں ہم



اِلَيْكَ يَا رَبِّ قَسْوَةَ قُلُوْبِنَا ○ وَكَثْرَةَ
طرف تیری اے پروردگار سختی دلوں اپنے کی اور کثرت
ذُنُوْبِنَا ○ وَطُوْلَ اٰمَالِنَا ○ وَفَسَادَ
گناہوں اپنے کی اور لمبی امیدوں اور بُرے
اَعْمَالِنَا ○ وَتَكَاسُلَنَا عَنِ الطَّاعَاتِ ○
عمل اپنے اور سستی اپنی سے تابعداریوں میں
وَهُجُوْمَنَا عَلَى الْمُخَالَفَاتِ ○ فَنِعْمَ
اور جھک پڑنے اپنے سے اوپر مخالفتوں کے پس کیا اچھا
الْمُشْتَكٰۤى اِلَيْهِ اَنْتَ يَا رَبِّ بِكَ نَسْتَنْصِرُ
فریادرس ہے تو اے پروردگار تجھ سے مدد مانگتے ہیں ہم
عَلٰۤى اَعْدَآئِنَا ○ وَاَنْفُسِنَا فَانْصُرْنَا ○ وَ
اوپر دشمنوں اپنے کے اور نفسوں اپنے کے پس مدد کر تو ہماری اور
عَلٰى فَضْلِكَ نَتَوَكَّلُ فِىْ صَلَاحِنَا
اوپر فضل تیرے کے توکل کرتے ہیں ہم بیچ بھلائی اپنی کے

فَلَا تَكِلْنَا اِلٰى غَيْرِكَ يَا رَبَّنَا ○ اَللّٰهُمَّ

پس نہ چھوڑ ہم کو طرف غیروں اپنے کے اے پروردگار الٰہی

وَاِلٰى جَنَابِ رَسُوْلِكَ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ

اورطرف جناب رسول تیرے کے درود ہو اللہ کا اوپر اُنکے

وَسَلَّمَ نَنْتَسِبُ فَلَا تُبَعِّدْنَا ○ وَبِبَابِكَ

اورسلام لگاؤ رکھتے ہیں ہم پس نہ دُور کر ہم کو، اور ساتھ دروازے

نَقِفُ فَلَا تَطْرُدْنَا ○ وَاِيَّاكَ نَسْئَلُ فَلَا

تیرے کے کھڑے ہیں پس نہ کھدیڑ ہم کو، اور تجھ سے ہم مانگتے ہیں پس

تُخَيِّبْنَا ○ اَللّٰهُمَّ ارْحَمْ تَضَرُّعَنَا وَ

نااُمید نہ کر ہم کو الٰہی رحم کر گڑگڑانے ہمارے پر اور

اٰمِنْ خَوْفَنَا ○ وَتَقَبَّلْ اَعْمَالَنَا وَاَصْلِحْ

پناہ دے خوف سے ہمارے اور قبول کر عمل ہمارے اور درست کر

اَحْوَالَنَا ○ وَاجْعَلْ بِطَاعَتِكَ اِشْتِغَالَنَا ○

حال ہمارا اور کر ساتھ طاعت اپنی کے مشغولیت ہماری



وَاِلَى الْخَيْرِ مَاٰلَنَا ○ وَحَقِّقْ بِالزِّيَادَةِ

اورطرف بھلائی کے انجام ہمارا اور ٹھیک کردے بڑھاکر

اٰمَالَنَا ○ وَاخْتِمْ بِالسَّعَادَةِ اٰجَالَنَا ○

اُمیدیں ہماری اور ختم کر ساتھ نیک بختی کے عمریں ہماری

هٰذَا ذُلُّنَا ظَاهِرٌ بَيْنَ يَدَيْكَ وَحَالُنَا

یہ ذلت ہماری ظاہر ہے سامنے تیرے اور حال ہمارا

لَا يَخْفٰى عَلَيْكَ ○ اَمَرْتَنَا فَتَرَكْنَا ○

نہیں پوشیدہ اوپر تیرے کہ حکم کیا تو نے ہم کو پس ترک کیا ہمنے

وَنَهَيْتَنَا فَارْتَكَبْنَا ○ وَلَا يَسَعُنَآ

اور منع کیا تو نے ہم کو پس اختیار کیا ہم نے اور نہیں سماتی ہم کو

اِلَّا عَفْوُكَ ○ فَاعْفُ عَنَّا يَا خَيْرَ

مگر معافی تیری پس معاف کر ہم سے اے بہتر اُمید

مَاْمُوْلٍ ○ وَاَكْرَمَ مَسْئُوْلٍ ○

رکھی گئی کے اور بہت بخشش والے سوال کئے گئے کے

إِنَّكَ عَفُوٌّ غَفُورٌ رَّحِيمٌ يَّا أَرْحَمَ الرَّاحِمِينَ ○

تحقیق تو معافی والا بخشنے والا مہربان رحم والا ہے اے بڑے رحم والے رحم کرنیوالوں سے

وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى

اور درود ہو اللہ کا اوپر سردار ہمارے محمد کے اور اوپر

اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا وَّالْحَمْدُ

آل انکی کے اور اصحاب انکے کے اور سلام ہو سلام بہت اور سب تعریف ہے

لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ○

واسطے اللہ کے جو پالنے والا ہے تمام جہان کا

---



# دُعَائے اِعْتِصَام

دُعائے اعتصام

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑے مہربان ہیں نہایت رحم والے

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا

اللہ ہے جس کے سوا کوئی خدا نہیں زندہ ہے قائم اسکو نہ

تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ

اُونگھ آتی ہے اور نہ نیند، اُسی کا ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے

وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ

اور جو کچھ زمین میں ہے کون سفارش کرسکتا ہے اسکے

عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ

یہاں مگر اُسکے حکم سے جانتا ہے لوگوں کے آگے کے واقعات

وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ

اور پیچھے کے اور لوگ احاطہ نہیں کرسکتے اسکے علم میں سے

عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ

کسی چیز پر مگر جس قدر کہ وہ چاہے اس کی کرسی نے

السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ

آسمانوں کو اور زمین کو سما لیا ہے اور بھاری نہیں ہے اُس پر ان دونوں کی

وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ○ لَآ اِكْرَاهَ فِي

حفاظت، اور وہ برتر ہے عظمت والا ہے دین کے معاملہ میں زبردستی

الدِّيْنِ ۙ قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ۚ

نہیں ہے کہ ہدایت جُدا ہو چکی ہے گمراہی سے پس

فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْۢ

اب جو کوئی گمراہ کرنے والے کو نہ مانے اور خدا کا یقین

بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۚ

کرے تو اُس نے اپنے سہارے کے لئے ایک مضبوط حلقہ تھام لیا

لَا انْفِصَامَ لَهَا ۗ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ○

جس کو ٹوٹنا نہیں ہے اور اللہ سُنتا ہے اور سب کچھ جانتا ہے



اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۙ يُخْرِجُهُمْ مِّنَ

اور خدا دوست ہے اُنکا جو یقین کرتے ہیں وہ اُنکو تاریکیوں سے

الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ۭ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا

نکالتا ہے نور کی طرف اور جو لوگ کافر ہیں

اَوْلِيٰٓـُٔـهُمُ الطَّاغُوْتُ ۙ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ

اُن کا دوست شیطان ہے وہ اُنکو نور سے گمراہی کی طرف

النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ۭ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ

نکالتا ہے (اس وجہ سے) یہ سب دوزخی ہیں

النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ○ ایکبار اِعْتَصَمْتُ

جو دوزخ میں ہمیشہ رہیں گے میں خدا کی پناہ

بِاللّٰهِ الْفَتَّاحِ الْقَابِضِ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ السَّمِيْعِ

مانگتا ہوں جو کھولنے والا اور روح قبض کرنیوالا ہے اور پناہ خدا کی جو سُنتا اور

الْعَلِيْمِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ ○ بِسْمِ اللّٰهِ

جانتا ہے اُس شیطان سے جو رحمت سے دُور کیا گیا ہے شروع اللہ کے نام سے

الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ وَاِذَا جَآءَكَ الَّذِيْنَ

جو نہایت رحم والا مہربان ہے جب تیرے پاس وہ لوگ آویں جو ہمارے

يُؤْمِنُوْنَ بِاٰيٰتِنَا فَقُلْ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ كَتَبَ

حکموں کا یقین کرتے ہیں تو اُن لوگوں سے کہو کہ تم پر خدا کا سلام ہو جس نے

رَبُّكُمْ عَلٰى نَفْسِهِ الرَّحْمَةَ اَنَّهٗ مَنْ عَمِلَ

تمہارے لئے رحمت کا وعدہ کیا ہے بیشک جس نے تم میں سے

مِنْكُمْ سُوْٓءًۢا بِجَهَالَةٍ ثُمَّ تَابَ مِنْۢ بَعْدِهٖ

نادانی سے بُرائی کی پھر توبہ کی اور اپنا عمل

وَاَصْلَحَ فَاَنَّهٗ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ○ وَكَذٰلِكَ

درست کیا تو بیشک خدا معاف کرنیوالا مہربان ہے اس قسم کے احکام کی

نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ وَلِتَسْتَبِيْنَ سَبِيْلُ

تفصیل ہم اِسی لئے کرتے ہیں اور تاکہ ظاہر ہو جاوے راہ

الْمُجْرِمِيْنَ ○ قُلْ اِنِّيْ نُهِيْتُ اَنْ اَعْبُدَ

مجرموں کی اور کہہ دو کہ مجھے ممانعت کی گئی ہے کہ بتوں کی





الَّذِيْنَ تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ؕ قُلْ لَّآ

پرستش کروں جن کو تم خدا کے سوا پکارتے ہو اے رسول کہدو

اَتَّبِعُ اَهْوَآءَكُمْ قَدْ ضَلَلْتُ اِذًا وَّمَآ اَنَا

کہ اگر تمہاری خواہشوں کا پیرو ہو جاؤں تو گمراہ ہو جاؤں گا اور نہ ہونگا

مِنَ الْمُهْتَدِيْنَ ○ ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْۢ

ہدایت پانیوالوں میں سے پھر نازل کی تم پر پریشانی کے بعد

بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ

امن کی حالت جو نیند تھی جس نے تم میں سے ایک جماعت کو ڈھانک لیا

وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ

اور ایک جماعت کو اُن کے نفسوں نے پریشانی میں ڈالا کہ خدا کی

بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ يَقُوْلُوْنَ

بابت ناحق اور جہالت کی سی بدگمانی کرتے تھے اور کہتے تھے کہ

هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ ؕ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ

اب ہمارے لئے کوئی وسیلہ نہیں (اے محمد) کہدو کہ سب کا فیصلہ

كُلَّهٗ لِلّٰهِ ۭ يُخْفُوْنَ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ

خدا کے ہاتھ میں ہے اسوقت یہ اپنے دلوں میں وہ باتیں پوشیدہ کرتے تھے جو تجھ سے ظاہر

لَكَ ۭ يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ

نہیں کرتے تھے اور کہتے تھے کہ اگر ہمارا اختیار ہوتا تو یہاں ہم

مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا ۭ قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ

مارے نہ جاتے تم کہہ دو کہ اگر تم اپنے گھروں میں بھی ہوتے

لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى

تو وہ بھی لوگ جن کے حق میں مارا جانا لکھا ہوا تھا اپنے مقتل کیطرف

مَضَاجِعِهِمْ ۚ وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ

نکل پڑتے اور یہ اسلئے ہوا تاکہ امتحان (ظاہر) کرے خدا وہ بات جو تمہارے دلوں

وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ

میں ہے، اور خالص کرے جو دل میں ہے اور خدا دل کی باتوں

بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ۝ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ۭ

کو خوب جانتا ہے محمد خدا کا رسول ہے



وَالَّذِيْنَ مَعَهٗٓ اَشِدَّاۗءُ عَلَي الْكُفَّارِ رُحَمَاۗءُ

اور جو لوگ اُسکے ساتھ ہیں کفّار کے حق میں سخت ہیں اور آپس میں

بَيْنَهُمْ تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا

رحمدل ہیں رکوع سجدہ کرتے ہیں خدا کا فضل

مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا ۡ سِيْمَاهُمْ فِيْ وُجُوْهِهِمْ

اور خوشی تلاش کرتے ہیں اُن کی پیشانیوں پر

مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ۭ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ

سجدے کے نشان ہیں، اُن کی یہی خصلت توریت

وَمَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ ۾ كَزَرْعٍ اَخْرَجَ

اور انجیل میں ہے (کہ نیک لوگ ایسے ہوا کرتے ہیں) انکی مثال اُس کھیتی کی طرح

شَطْــَٔهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰي

سے ہے جس نے اپنا سبزہ نکالا پس اُونچا کیا پس وہ سخت ہو کر سیدھی اپنی جڑ پر کھڑی

سُوْقِهٖ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ ۭ

ہو جائے (اور) اپنے مالک کو خوش کرے تاکہ ایسے مسلمانوں سے خدا کافروں کو

وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ

رنج میں لائے اور خدا الیقین کرنیوالوں اور نیک عمل کرنیوالوں کیلئے

مِنْهُمْ مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا ○ اَلِفْ

مغفرت کا وعدہ کرتا ہے اور ثواب عظیم کا الف

بَا تَا ثَا جِيْمْ حَا خَا دَالْ ذَالْ رَا

با تا ثا جیم حا خا دال ذال را

زَا سِيْنْ شِيْنْ صَادْ ضَادْ طَا ظَا

زا سین شین صاد ضاد طا ظا

عَيْنْ غَيْنْ فَا قَافْ كَافْ لَامْ مِيْمْ

عین غین فا قاف کاف لام میم

نُوْنْ وَاوْ هَا يَا ○ يَا رَبِّ سَهِّلْ وَ

نون واو ہا یا اے خدا ہمارا کام ہمارے لئے

يَسِّرْ وَلَا تُعَسِّرْ عَلَيْنَا يَا رَبِّ ○

آسان کر اور ہم پر مشکلات نہ ڈال اے پرورش کرنیوالے



## سیرتِ شیخ ابوالحسن شاذلی (مُصنّف حزب البحر)

دُعائے حزب البحر کے مصنف شیخ ابوالحسن شاذلی رحمہ اللہ ہیں۔ آپ نسباً حضرت حسن بن علی رضی اللہ تعالیٰ عنہما کی اولاد سے تھے۔ آپکے آبار واجداد مراکش مغربِ اقصےٰ کے باشندے تھے ۵۹۱ھ میں شیخ صاحب کی پیدائش مراکش میں واقع ہوئی۔ عبدالسلام بن مشیش سے علومِ باطنیہ حاصل فرمائے آپکا طریقہ باطنیہ سب سے جداگانہ ہے جو ایک زمانہ تک طریقہ شاذلیہ کے نام سے موسوم رہا۔

یہ طریقہ حضرت جابر جعفی کے ذریعہ حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما سے ملتا ہے اس سلسلہ میں کافی علماء اور محدث گذرے ہیں۔

آپ ایک مدت تک تیونس میں قیام پذیر رہے اور پھر وہاں سے ترکِ سکونت فرماکر مصر میں قیام اختیار فرمایا جہاں انکے فیض سے اہلِ اسکندریہ، قاہرہ اور صحرائے عیذاب مستفیض ہوتے رہے۔ مکہ معظمہ، مدینہ منورہ اور یمن میں انکے نام کا غلغلہ بلند ہوا۔ اور ہزار ہا علماء اور صوفیاء اِن کے حلقۂ ارادت میں داخل ہوئے ۶۵۶ھ میں ایکسو پانچ سال کی عمر میں اس دارِ فانی سے کوچ فرمایا۔

شیخ ابوالحسنؒ اپنے مریدین کو کسی بزرگ سے فیض حاصل کرنے سے منع نہ فرماتے۔ اور کہتے کہ ہم وہ نہیں ہیں جو ایک ہی چشمہ سے سیراب ہوں بلکہ جو بھی میٹھا چشمہ نظر آئے اُسی سے سیرابی حاصل کرو۔ اور فرماتے ہمارا طریقہ تمام اہلِ مشرق و مغرب سے جداگانہ ہے ہمارے ہاں شجرہ وسند کی کوئی ضرورت نہیں ہمارے اصل مُربّی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ہیں۔ آپ ہی کی اتباعِ سُنّت سے ہمیں یہ مقام حاصل ہوا ہے۔

حضرت مجدد الف ثانی سرہندی رحمہ اللہ شیخ ابوالحسن شاذلی رحمہ اللہ کو شیخ عبدالقادر جیلانی پر ترجیح دیتے اور فرماتے ہیں کہ امام شاذلی کا مقام تو بہت بلند ہے اگر شیخ عبدالقادر اس وقت موجود ہوتے تو میرا بھی ادب کرتے۔

**ترجمہ شانِ ظہور دُعائے حزب البحر** معتبر علماء نے بیان کیا ہے کہ حضرت شیخ ابوالحسن شاذلی شہر قاہرہ میں تھے کہ حج کے دن قریب آگئے۔ شیخ نے ان ایام میں اپنے دوستوں سے فرمایا کہ ہمکو اس سال غیب سے حج کرنے کا حکم ہوا ہے جہاز تلاش کرو دوستوں (مریدوں) کو بہت تلاش کے بعد ایک بوڑھے عیسائی کے جہاز کے سوا اور کوئی جہاز نہ ملا۔ سب اسی جہاز میں سوار ہو گئے جب بادبان اُٹھا دیا تو قاہرہ کی آبادی سے نکلتے ہی مخالف ہوا چلنے لگی اور ایک ہفتہ تک قاہرہ کے قریب اس طرح ٹھیرے رہے کہ قاہرہ کے پہاڑ دکھائی دیتے تھے مخالف لوگ طعنے دینے لگے کہ شیخ فرماتے ہیں کہ مجھ کو (غیب سے) حج کا حکم کیا گیا ہے اور حالت یہ ہے کہ حج کا وقت قریب آگیا ہے اور ہم مخالف ہوا میں پھنسے ہوئے ہیں۔ یہ بات شیخ کیلئے دلی بےچینی کا باعث ہوئی مگر وہ ضبط کی قوت سے پی جاتے تھے۔ اتفاقاً شیخ دوپہر کو سو رہے تھے (قیلولہ فرما رہے تھے) کہ خدا نے انکو اس دُعا کا الہام کیا۔ شیخ نے نیند سے اُٹھ کر یہ دُعا پڑھنی شروع کی اور جہاز کے افسر کو بُلا کر فرمایا کہ خدا کے بھروسے پر بادبان اُٹھا دے اس نے جواب دیا کہ اگر ہم بادبان اُٹھا دینگے تو ہوا اسی وقت ہمارا منہ پھیر دیگی اور ہمکو قاہرہ میں پہنچا دیگی۔ شیخ نے فرمایا کہ تو دل میں دھکڑ پکڑ مت کر ہم جو کچھ کہتے ہیں اس پر عمل کر اور خدا کی عجیب مہربانی دیکھ۔ جونہی بادبان اُٹھایا وہیں موافق ہوا زور شور سے چلنے لگی یہانتک کہ اس رسی کو جس کے ساتھ



جہاز کو میخ سے باندھ رکھا تھا کھول نہ سکے (ناچار) اسکو کاٹ دیا اور بڑی جلدی امن و امان اور سلامتی کے ساتھ مبارک مقصد پر پہنچ گئے اور بوڑھے عیسائی کے بیٹے مسلمان ہو گئے، اور وہ دل میں بہت غمگین ہوا۔ رات کو اُسنے خواب میں دیکھا کہ شیخ ایک بڑی جماعت کے ساتھ بہشت میں تشریف لئے جا رہے ہیں اور اُسکے لڑکے بھی شیخ کے ساتھ جا رہے ہیں اِس نے اپنے بیٹوں کے پیچھے جانا چاہا مگر فرشتوں نے جھڑکا کہ تو اُن لوگوں کے دین والوں میں سے نہیں ہے ان سے تیرا کیا مطلب، صبح کے وقت خدا کی ہدایت اسکی مددگار ہوئی اور اس نے کلمۂ توحید پڑھ لیا اور سہج سہج اسکا مرتبہ یہانتک پہنچ گیا کہ وہ بڑے (باطنی) مقامات والا ہو گیا اور اس طرف کے لوگ اس کی نزدیکی اور صحبت کے طالب ہونے لگے۔

شیخ صاحب فرماتے ہیں اس کتاب میں جتنی دُعائیں ہیں سب احادیث میں موجود ہیں اور میں نے ان دعاؤں کا ایک ایک حرف حضور اکرم علیہ السلام کی زبان مبارک سے حاصل کیا ہے۔

اس وقوعہ کے بعد مصر میں آپکے معتقدین اور خلفاء نے اس دُعا کا ورد شروع کیا اور آپکے خلیفہ خاص ابوالعباس المرسی نے اپنی کتاب لطائف المنن فی مناقب ابی العباس وشیخہ ابی الحسن میں یہ دُعا درج فرمائی ہے۔

ہندوستان میں اس کا سلسلہ شاہ ولی اللہ رحمہ اللہ اور حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمہ اللہ سے ملتا ہے۔

## طریقِ زکوٰۃ حزب البحر[1]

ماہِ صفر کی ۶، ۷، ۸ تاریخ روزے رکھے اور بطریقِ سُنت تینوں روز معتکف رہے اور تین بار اس طرح کہ بعد مغرب ایک بار اور بعد عشار ایک بار بعد نمازِ چاشت ایک بار روزمرہ تین دن تک یعنی مذکورہ تاریخوں میں پڑھے اور اس سے فارغ ہونے کے بعد (یعنی ۸ صفر کے بعد جو رات ہو اسکی مغرب کے بعد) چند مساکین کو اپنے ہمراہ کھانا کھلائے۔ پھر روزمرہ ایک بار پڑھا کرے اسکے لئے بعد مغرب کا وقت بہتر ہے آئندہ اختیار ہے جو وقت چاہے مقرر کرلے لیکن روزمرہ ایک ہی وقت پڑھے۔ ہاں کسی روز خاص وقت کوئی عذر ہوجاوے تو کسی دوسرے وقت پڑھ لے۔ زکوٰۃ کے طور پر اس دُعا کا پڑھنا ۸ صفر کی چاشت کے بعد ختم ہوجائیگا اور ۵ صفر کے بعد جو شب آئے گی جب سے شرعاً ۶ صفر شروع ہوگی اور اس شب کی مغرب کے بعد زکوٰۃ کی نیت سے حزب البحر پڑھنا شروع ہوگا اعتکاف کے مسائل بہشتی گوہر و بہشتی زیور میں موجود ہیں اگر عورت پڑھنا چاہے وہ بھی اعتکاف کرے۔ اس قاعدہ سے جو بہشتی زیور میں مذکور ہے۔ اور اس طریق میں نہ ترکِ حیوانات ہے نہ کسی اد طرح کا خطرہ ہے۔ سُنت کے موافق سہل عمدہ طریقہ ہے حضرت قبلہ حاجی صاحب فرماتے تھے کہ بڑا مطلوب رضائے الٰہی ہے اسے طلب کرے اور جہاں جہاں مقصوریٔ اعدار کا تصور ہے شیطان کا خیال کرے۔ اور یہ بھی فرماتے تھے کہ

---

[1] یہاں زکوٰۃ سے مراد کسی وظیفہ کا کسی خاص طریقہ سے پڑھنا ہے اس طرح سے اس وظیفہ میں اثر زیادہ ہوجاتا ہے۔



اس دُعا کے پڑھنے سے اطمینان میسر ہوتا ہے (گو اس نیت سے بھی نہ پڑھے) اور جمعیت حاصل ہوتی ہے نقلہ عنہ مرشدی سلمہ اللہ القوی حضرت مرشدی نے فرمایا کہ ایامِ زکوٰۃ میں مطلوب فقط رضائے الٰہی رکھے۔ اسکے بعد جو روزمرہ پڑھے اسمیں جو خاص مطلوب ہو مثلاً وسعتِ رزق وغیرہ اسکا خیال رکھے، بندہ کہتا ہے کہ دُعا میں متعدد مطالب بھی مستحسن ہیں اسلئے رضائے الٰہی کو ہر مطلب کے ساتھ شامل رکھے اور اس طریق میں اعتصام اور اختتام بھی نہیں پڑھا جاتا ہے اور وہ مؤلف حزب البحر سے منقول نہیں ہے اور کسی نے شامل کردیا ہے۔ واضح ہو کہ جس دُنیا کے حاصل کرنے کی مذمت وارد ہوئی ہے اسقدر حصولِ دُنیا اور کسی خلاف شرع کام کے لئے اس دُعا کو نہ پڑھے اسلئے کہ خلاف شرع کاموں کا طلب کرنا گناہ ہے۔ مجھ کو حضرت پیر و مرشد سے جو طریقہ اس دُعا کے پڑھنے کا حاصل ہوا ہے وہ بہت توضیح سے تحریر کردیا گیا۔ اب دُعائے حزب البحر شروع ہوتی ہے۔ اسکے شروع سے پہلے اعوذ نہ پڑھے۔

# دُعَاۓ حِزْبُ الْبَحْرِ

دُعائے حزب البحر

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع کرتا ہوں ساتھ نام اللہ کے جو بخشش کرنیوالا نہایت مہربان ہے

يَا اَللّٰهُ يَا عَلِيُّ يَا عَظِيْمُ يَا حَلِيْمُ يَا عَلِيْمُ

اے خدائے برتر اے بزرگ اے بُردبار اے کریم اے دانا

اَنْتَ رَبِّيْ وَعِلْمُكَ حَسْبِيْ فَنِعْمَ

توہی میرا پروردگار ہے اور تیرا ہی علم مجھ کو کافی ہے پس اچھا

الرَّبُّ رَبِّيْ وَنِعْمَ الْحَسْبُ حَسْبِيْ تَنْصُرُ

پروردگار میرا پروردگار اور اچھا کافی میرا کافی ہے غالب کرتا ہے تو

مَنْ تَشَآءُ وَاَنْتَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ○

جس کو چاہے اور تو غالب اور رحم والا ہے

نَسْئَلُكَ الْعِصْمَةَ فِي الْحَرَكَاتِ وَالسَّكَنَاتِ

سوال کرتے ہیں ہم تجھ سے حفاظت کا حرکات اور سکنات



وَالْكَلِمَاتِ وَالْاِرَادَاتِ وَالْخَطَرَاتِ

اور بول چال الفاظ اور ارادوں اور خیالات میں جو

مِنَ الظُّنُوْنِ وَالشُّكُوْكِ وَالْاَوْهَامِ

از جنس گمان اور شک اور وہموں سے ہوں

السَّاتِرَةِ لِلْقُلُوْبِ عَنْ مُّطَالَعَةِ الْغُيُوْبِ

جو دلوں پر حجاب بن جانے والے پوشیدہ باتوں پر اطلاع پانے سے

فَقَدِ ابْتُلِيَ الْمُؤْمِنُوْنَ وَزُلْزِلُوْا زِلْزَالًا

کہ مومنین بیشک امتحان میں ہو گئے ہیں اور ہلائے گئے ہیں سخت

شَدِيْدًا جب یہ لفظ یعنی شَدِيْدًا پڑھ چکے تو

ہلایا جانا

داہنی انگشت شہادت سے آسمان کی طرف اشارہ

کرے وَاِذْ يَقُوْلُ الْمُنٰفِقُوْنَ وَالَّذِيْنَ

اور جب کہ کہتے تھے منافق اور وہ لوگ

فِیْ قُلُوْبِهِمْ مَّرَضٌ مَّا وَعَدَنَا اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗٓ

جن کے دلوں میں مرض ہے کہ ہم سے اللہ اور رسول نے نہیں وعدہ

اِلَّا غُرُوْرًا ○ فَثَبِّتْنَا وَانْصُرْنَا اس جگہ یعنی

کیا تھا مگر دھوکے کا پس ہم کو ثابت قدم رکھ اور غلبہ دے

اُنْصُرْنَا پڑھنے میں مطلب کا دل میں خیال کرے

وَسَخِّرْ لَنَا هٰذَا الْبَحْرَ كَمَا سَخَّرْتَ

اور ہمارے کار آمد کردے اس دریا جیسا کہ کار آمد کردیا تھا

الْبَحْرَ لِمُوْسٰى عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ

دریا کو موسیٰ علیہ السلام کے لئے اور کار آمد کردیا تھا

النَّارَ لِاِبْرٰهِيْمَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخَّرْتَ

آگ کو ابراہیم علیہ السلام کے لئے اور کار آمد کردیا تھا

الْجِبَالَ وَالْحَدِيْدَ لِدَاوٗدَ عَلَيْهِ السَّلَامُ

پہاڑوں اور لوہے کو داؤد علیہ السلام کے لئے



وَسَخَّرْتَ الرِّيْحَ وَالشَّيٰطِيْنَ وَالْجِنَّ

اور حکم میں کردیا تھا ہوا اور شیاطین اور جنوں کو

لِسُلَيْمٰنَ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَسَخِّرْ لَنَا كُلَّ

سلیمان علیہ السلام کے لئے اور ہمارے کار آمد کردے اپنے

بَحْرٍ هُوَ لَكَ فِي الْاَرْضِ وَالسَّمَآءِ وَ

اس دریا کو جو زمین میں ہے اور آسمان میں اور

الْمُلْكِ وَالْمَلَكُوْتِ وَبَحْرَ الدُّنْيَا وَ

ملک اور جہان میں ہو اور دُنیا کے دریا کو اور

بَحْرَ الْاٰخِرَةِ وَسَخِّرْ لَنَا كُلَّ شَيْءٍ يَّا

آخرت کے دریا کو اور ہمارے کار آمد کردے ہر چیز کو اے

مَنْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ كٓهٰيٰعٓصٓ

وہ ذات کہ اسی کے قبضہ میں ہے ملکیت ہر چیز کی کاف ہا یا عین صاد

كٓهٰيٰعٓصٓ كٓهٰيٰعٓصٓ اس کلمہ کو تین بار لکھا

کاف ہا یا عین صاد کاف ہا یا عین صاد

گیا اسلئے کہ تین بار پڑھا جاتا ہے اور اسکے اوّل دفعہ

پڑھنے میں ہر حرف کے ساتھ انگلیاں داہنے ہاتھ کی بند

کرے اس طرح کہ اوّل حرف کے ساتھ چھنگلیا پھر

دوسرے حرف کے ساتھ چھنگلیا کے قریب کی انگشت

تیسرے حرف کے ساتھ بیچ کی انگلی چوتھے کے ساتھ

انگلی شہادت کی پانچویں کے ساتھ انگوٹھا بند کرے اور

اسی طرح بند رکھے پھر دوسرے کٓهٰیٰعٓصٓ کے ساتھ

کاف ہا یا عین صاد





اسی ترتیب سے کھولدے۔ پھر تیسرے کٓهٰیٰعٓصٓ کے

کاف ہا یا عین صاد

ساتھ بند کرے۔ اُنْصُرْنَا یہاں پر یعنی اُنصُرنا پڑھنے

ہماری مدد کر

میں پہلی انگلی یعنی چھنگلیا کھولدے فَاِنَّكَ خَیْرُ

کیونکہ تو سب سے بہتر مدد

النَّاصِرِیْنَ وَافْتَحْ لَنَا یہاں اسی طرح دوسری

کرنے والا ہے اور ہم کو فتح دے

انگلی کھولدے فَاِنَّكَ خَیْرُ الْفَاتِحِیْنَ

کیونکہ تو سب سے بہتر فتح دینے والا ہے

وَاغْفِرْ لَنَا یہاں تیسری انگلی کھولدے فَاِنَّكَ

اور بخش ہم کو کیونکہ تو

خَیْرُ الْغَافِرِیْنَ وَارْحَمْنَا یہاں چوتھی انگلی

سب سے بہتر بخشنے والا ہے اور رحم کر ہم پر

کھولدے فَاِنَّكَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ وَارْزُقْنَا

کیونکہ توسب سے بہتر رحم کرنیوالا ہے اور ہم کو روزی دے

یہاں پانچویں اُنگلی کھولدے اور ترتیب کھولنے کی وہی ہے

جو بند کرنے کی ہے فَاِنَّكَ خَيْرُ الرّٰزِقِيْنَ

کیونکہ توسب سے بہتر روزی دینے والا ہے

وَاحْفَظْنَا فَاِنَّكَ خَيْرُ الْحٰفِظِيْنَ وَاهْدِنَا

اور ہماری حفاظت کر کیونکہ توسب سے بہتر حفاظت کرنیوالا ہے اور ہمکو ہدایت کر

وَنَجِّنَا مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ وَهَبْ لَنَا

اور ہم کو ظالموں کی قوم سے بچا اور عنایت کر ہم کو

مِنْ لَّدُنْكَ رِيْحًا طَيِّبَةً كَمَا هِيَ فِيْ

اپنے پاس سے ایک اچھی ہوا جیسی کہ وہ تیرے علم

عِلْمِكَ وَانْشُرْهَا عَلَيْنَا مِنْ خَزَآئِنِ رَحْمَتِكَ

میں ہے اور چلا اُس کو ہم پر اپنی رحمت کے خزانوں میں سے



وَاحْمِلْنَا بِهَا حَمْلَ الْكَرَامَةِ وَمَعَ السَّلَامَةِ

اور لے چل ہم کو اسکے ذریعہ سے لے چلنا عزت کا اور مع سلامتی دین

وَالْعَافِيَةِ فِي الدِّيْنِ وَالدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ

اور دُنیا اور آخرت کے امن چین کے ساتھ

اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○ اَللّٰهُمَّ يَسِّرْ

کیونکہ تو ہر چیز پر قادر ہے اے اللہ آسان کر ہمارے

لَنَا اُمُوْرَنَا یہاں پر یعنی اُمُوْرَنَا پڑھنے میں مطلب کا

لئے ہمارے تمام کام

دل میں خیال رکھے مَعَ الرَّاحَةِ لِقُلُوْبِنَا وَاَبْدَانِنَا

دلوں اور بدنوں کے چین کے ساتھ

وَالسَّلَامَةِ وَالْعَافِيَةِ فِيْ دِيْنِنَا وَدُنْيَانَا

اور سلامتی اور امن کے ساتھ ہمارے دین اور دُنیا میں

وَكُنْ صَاحِبَنَا فِيْ سَفَرِنَا وَخَلِيْفَةً فِيْ

اور وہ ہمارا ساتھی سفر میں اور ہمارے پیچھے محافظ ہمارے

اَهۡلِنَا وَاطۡمِسۡ عَلٰى وُجُوۡهِ اس جگہ یعنی
گھربار میں اور بگاڑدے منہ
وُجُوۡهِ پڑھنے میں بتصور اعداء داہنے ہاتھ کی مٹھی باندھکر نیچے
کو اشارہ کرے اور کھولدے اَعۡدَآئِنَا وَامۡسَخۡهُمۡ
ہمارے دشمنوں کے اور انکو مسخ کردے
عَلٰى مَكَانَتِهِمۡ فَلَا يَسۡتَطِيۡعُوۡنَ الۡمُضِىَّ
ان کی جگہ پر کہ نہ طاقت رکھیں وہ ہم پر گذر کی
وَلَا الۡمَجِىۡٓءَ اِلَيۡنَا وَلَوۡ نَشَآءُ لَطَمَسۡنَا
اور نہ ہماری طرف آنیکی (جیساکہ تونے فرمایا ہے) کہ اگر چاہیں ہم تو
عَلٰٓى اَعۡيُنِهِمۡ فَاسۡتَبَقُوا الصِّرَاطَ فَاَنّٰى
اُن کی آنکھوں کو پٹ کردیں کہ وہ راستہ کی طرف دوڑتے پھریں
يُبۡصِرُوۡنَ ○ وَلَوۡ نَشَآءُ لَمَسَخۡنٰهُمۡ عَلٰى
پھر کہاں دیکھ سکتے ہیں اور اگر چاہیں تو مسخ کردیں اُنکو اُنکی



مَكَانَتِهِمۡ فَمَا اسۡتَطَاعُوۡا مُضِيًّا وَّلَا
جگہ پر پھر نہ طاقت رکھیں وہاں سے چلے جانیکی اور
يَرۡجِعُوۡنَ ○ يٰسٓ ○ وَالۡقُرۡاٰنِ الۡحَكِيۡمِ ○
نہ لوٹ سکیں یٰسٓ قسم ہے قرآن محکم کی
اِنَّكَ لَمِنَ الۡمُرۡسَلِيۡنَ ○ عَلٰى صِرَاطٍ
بیشک آپ پیغمبروں میں سے ہیں سیدھے راستہ پر
مُّسۡتَقِيۡمٍ ○ تَنۡزِيۡلَ الۡعَزِيۡزِ الرَّحِيۡمِ ○
(یہ قرآن) اُتارا ہوا ہے (خدائے) غالب اور رحیم کا
لِتُنۡذِرَ قَوۡمًا مَّآ اُنۡذِرَ اٰبَآؤُهُمۡ فَهُمۡ
تاکہ ڈرائیں آپ اس قوم کو کہ اُن کی پہلی نسلیں نہیں ڈرائی گئیں اسوجہ
غٰفِلُوۡنَ ○ لَقَدۡ حَقَّ الۡقَوۡلُ عَلٰٓى اَكۡثَرِهِمۡ
سے وہ غافل ہیں سچی ہوچکی ہے (خداتعالیٰ کی) بات انہیں بہتوں پر
فَهُمۡ لَا يُؤۡمِنُوۡنَ ○ اِنَّا جَعَلۡنَا فِىۡۤ
پھر بھی یہ ایمان نہیں لاتے ہم نے ڈالدیئے ہیں اُنکی گردنوں میں

اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِیَ اِلَی الْاَذْقَانِ

طوق کہ وہ ٹھڈیوں تک ہیں پس اُنکے سر اُلل

فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ ○ وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ

گئے ہیں اور قائم کردی ہے ہم نے ایک دیوار

اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا

اُنکے سامنے اور پیچھے اُنکے ایک دیوار کہ اُس نے

فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ ○

اُن کو آڑ میں کردیا پس وہ دیکھ نہیں سکتے

شَاهَتِ الْوُجُوْهُ شَاهَتِ الْوُجُوْهُ شَاهَتِ

بگڑ جائیں منھ بگڑ جائیں منھ بگڑ جائیں

الْوُجُوْهُ یہ کلمہ تین بار لکھا گیا۔ ہر بار یہاں دل میں

منھ

اپنے دشمنوں کا خیال رکھے کہ تباہ ہوجائیں اور اُلٹا



ہاتھ زمین پر مارے ہر بار میں وَعَنَتِ الْوُجُوْهُ

(جیسا قیامت کے بارہ میں ہے) اور جھک جائینگے منھ

لِلْحَیِّ الْقَیُّوْمِ ؕ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا ○

(خدائے) حیّ وقیوم کے سامنے اور خسارہ میں پڑا وہ جس نے گناہ کا بار اُٹھایا

طٰسٓ طٰسٓمّٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ مَرَجَ الْبَحْرَیْنِ

طٰس طٰسم حم عسق ملادیا دو دریاؤں کو

یَلْتَقِیٰنِ ○ بَیْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا یَبْغِیٰنِ ○

ایک ساتھ بہتے ہیں اور بیچ میں اُنکے ایک پردہ ہے کہ اپنی حد سے تجاوز نہیں کرسکتے

حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ حٰمٓ

حم حم حم حم حم حم حم

حٰمٓ چونکہ سات مرتبہ پڑھا جاتا ہے اسلئے سات جگہ

لکھا گیا۔ پہلی بار پڑھ کر داہنی طرف پھونک مارے اور

دوسری بار پڑھ کر بائیں طرف اور تیسری بار پڑھ کر سامنے

اور چوتھی بار پڑھ کر پیچھے اور پانچویں بار پڑھ کر اوپر اور

چھٹی بار پڑھ کر نیچے اور ساتویں بار پڑھ کر دونوں ہاتھ پر

اندر کی طرف دم کر کے تمام بدن پر ملے حٰمٓ الْاَمْرُ

گرم ہوا کام

وَجَآءَ النَّصْرُ فَعَلَيْنَا لَا يُنْصَرُوْنَ ۝

اور آگئی مدد پس وہ ہم پر فتح نہیں پا سکتے

حٰمٓ ۝ تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ

حٰمٓ اس کتاب کا اُتارنا اللہ کی طرف سے ہے

الْعَزِيْزِ الْعَلِيْمِ ۝ غَافِرِ الذَّنْبِ وَقَابِلِ

جو غالب ہے اور دانا ہے گناہ کا بخشنے والا اور توبہ کا قبول



التَّوْبِ شَدِيْدِ الْعِقَابِ ذِي الطَّوْلِ ط

کرنے والا سخت عذاب والا بڑے اختیار والا

لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ ۝ بِسْمِ

کوئی معبود اُسکے سوا نہیں اُسی کی طرف لوٹنا ہے بسم اللہ

اللّٰهِ بَابُنَا تَبَارَكَ حِيْطَانُنَا يٰسٓ

ہمارا دروازہ ہے تبارک الذی ہماری چہار دیواری ہے یٰسٓ

سَقْفُنَا كٓهٰيٰعٓصٓ یہاں داہنے ہاتھ کی انگلیاں

ہماری چھت ہے کٓھٰیٰعٓصٓ

بند کرے چھنگلیا سے شروع کرے انگوٹھے پر ختم کرے اوّل

حرف پڑھنے میں چھنگلیا بند کرے دوسرے پر اسکے پاس

والی تیسرے پر درمیانی چوتھے پر انگشت شہادت

پانچویں پر انگوٹھا۔ ہر حرف کے پڑھنے کے ساتھ ہی

اُنگلی بند کرے کِفَايَتُنَا حٰمٓ عٓسٓقٓ ۔ یہاں

ہم کو کافی ہے حمعسق

انگلیاں کھولے ہر حرف کے ساتھ اسی ترتیب سے کہ جس

طرح بند کی تھیں حِمَايَتُنَا فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ

ہماری پناہ ہے پس اللہ تجھ کو انکے مقابلہ میں کافی ہو جائیگا

وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ○ سِتْرُ الْعَرْشِ

اور وہ سننے والا جاننے والا ہے عرش کا پردہ

مَسْبُولٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ اللّٰهِ نَاظِرَةٌ

ہمارے اوپر چھوٹا ہوا ہے اور حق تعالیٰ کی نظر ہماری طرف

اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللّٰهِ لَا يُقْدَرُ عَلَيْنَا ○ سِتْرُ

متوجہ ہے خدا تعالیٰ کی مدد سے کوئی ہم پر قابو نہ پائیگا عرش کا



الْعَرْشِ مَسْبُولٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ اللّٰهِ

پردہ ہمارے اوپر چھوٹا ہوا ہے اور حق تعالےٰ

نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللّٰهِ لَا يُقْدَرُ عَلَيْنَا ○

کی نظر ہماری طرف متوجہ ہے خدا تعالیٰ کی مدد سے کوئی ہم پر قابو نہ پائیگا

سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُولٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ

عرش کا پردہ ہمارے اوپر چھوٹا ہوا ہے اور حق تعالیٰ

اللّٰهِ نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللّٰهِ لَا يُقْدَرُ

کی نظر ہماری طرف متوجہ ہے حق تعالیٰ کی مدد سے کوئی ہم پر

عَلَيْنَا ○ سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُولٌ عَلَيْنَا

قابو نہ پائیگا عرش کا پردہ ہمارے اوپر چھوٹا ہوا ہے

وَعَيْنُ اللّٰهِ نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللّٰهِ

اور حق تعالیٰ کی نظر ہماری طرف متوجہ ہے حق تعالےٰ کی مدد سے

لَا يُقْدَرُ عَلَيْنَا ○ سِتْرُ الْعَرْشِ

کوئی ہم پر قابو نہ پائے گا عرش کا پردہ

مَسْبُوْلٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ اللّٰهِ نَاظِرَةٌ

ہمارے اوپر چھوٹا ہوا ہے اور حق تعالیٰ کی نظر ہماری طرف

اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللّٰهِ لَا يُقْدَرُ عَلَيْنَا ○

متوجہ ہے حق تعالیٰ کی مدد سے کوئی ہم پر قابو نہ پائے گا

سِتْرُ الْعَرْشِ مَسْبُوْلٌ عَلَيْنَا وَعَيْنُ

عرش کا پردہ ہمارے اوپر چھوٹا ہوا ہے اور حق تعالیٰ

اللّٰهِ نَاظِرَةٌ اِلَيْنَا بِحَوْلِ اللّٰهِ لَا يُقْدَرُ

کی نظر ہماری طرف متوجہ ہے حق تعالیٰ کی مدد سے کوئی ہم پر

عَلَيْنَا وَاللّٰهُ مِنْ وَّرَآئِهِمْ مُّحِيْطٌ ○

قابو نہ پائیگا اور اللہ ان کو ہر طرف سے گھیرے ہوئے ہے

بَلْ هُوَ قُرْاٰنٌ مَّجِيْدٌ فِىْ لَوْحٍ مَّحْفُوْظٍ ○

بلکہ یہ کتاب قرآن مجید ہے لوح محفوظ میں

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ○

بس اللہ ہی اچھا نگہبان ہے اور وہ سب سے زیادہ رحم کرنیوالا ہے



فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ○

بس اللہ ہی اچھا نگہبان ہے اور وہ سب سے زیادہ رحم کرنیوالا ہے

فَاللّٰهُ خَيْرٌ حَافِظًا وَّهُوَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ ○

بس اللہ ہی اچھا نگہبان ہے اور وہ سب سے زیادہ رحم کرنیوالا ہے

اِنَّ وَلِيِّۦَ اللّٰهُ الَّذِىْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ ۖ وَهُوَ

بیشک میرا مددگار اللہ ہے جس نے اُتاری کتاب اور وہی

يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ ○ اِنَّ وَلِيِّۦَ اللّٰهُ الَّذِىْ

مددگار ہوتا ہے نیکوں کا بیشک میرا مددگار اللہ ہے جس

نَزَّلَ الْكِتٰبَ ۖ وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ ○

نے اُتاری کتاب اور وہی مددگار ہوتا ہے نیکوں کا

اِنَّ وَلِيِّۦَ اللّٰهُ الَّذِىْ نَزَّلَ الْكِتٰبَ ۖ

بیشک میرا مددگار اللہ ہے جس نے اُتاری کتاب

وَهُوَ يَتَوَلَّى الصّٰلِحِيْنَ ○ حَسْبِىَ

اور وہی مددگار ہوتا ہے نیکوں کا کافی ہے مجھ کو

اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ

اللہ نہیں کوئی معبود سوائے اُسکے اُسی پر بھروسہ کیا میں نے اور وہ

رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ

پروردگار ہے عرش عظیم کا کافی ہے مجھ کو اللہ نہیں کوئی

اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ

معبود سوائے اسکے اُسی پر بھروسہ کیا میں نے اور وہ پروردگار ہے

الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا

عرش عظیم کا کافی ہے مجھ کو اللہ نہیں کوئی معبود سوائے

هُوَ ط عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝

اُسکے اُسی پر بھروسہ کیا میں نے اور وہ پروردگار ہے عرش عظیم کا

حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ

کافی ہے مجھ کو اللہ نہیں کوئی معبود سوائے اُسکے اُسی پر بھروسہ کیا میں نے

وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝ حَسْبِیَ

اور وہ پروردگار ہے عرش عظیم کا کافی ہے مجھ کو





اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ

اللہ نہیں کوئی معبود سوائے اُسکے اُسی پر بھروسہ کیا میں نے اور وہ

رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ

پروردگار ہے عرش عظیم کا کافی ہے مجھ کو اللہ نہیں

اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ط عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ

کوئی معبود سوائے اسکے اُسی پر بھروسہ کیا میں نے اور وہ پروردگار ہے

الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝ حَسْبِیَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ

عرش عظیم کا کافی ہے مجھ کو اللہ نہیں کوئی معبود

اِلَّا هُوَ ط عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ

سوائے اسکے اُسی پر بھروسہ کیا میں نے اور وہ

رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝

پروردگار ہے عرش عظیم کا

---

بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ
اُس خدا کے نام سے جس کے نام کیساتھ کوئی چیز نقصان نہیں پہنچاتی
فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ○
زمین میں نہ آسمان میں اور وہی سُننے والا جاننے والا ہے
بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ
اُس خدا کے نام سے جسکے نام کے ساتھ کوئی چیز نقصان نہیں
فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِیْعُ
پہنچاتی نہ زمین میں نہ آسمان میں اور وہی سُننے والا
الْعَلِیْمُ ○ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ
جاننے والا ہے اُس خدا کے نام سے جس کے نام کے ساتھ
مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ
کوئی چیز نقصان نہیں پہنچاتی زمین میں نہ آسمان میں
وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ○ وَلَا حَوْلَ وَلَا
اور وہی سُننے والا جاننے والا ہے اور نہیں قوت اور نہ





قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ○ وَلَا
طاقت مگر ساتھ اللہ برتر و بزرگ کے اور نہیں ہے
حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ ○
قوت اور نہ طاقت مگر ساتھ اللہ برتر و بزرگ کے
وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ
اور نہیں ہے قوت اور نہ طاقت مگر ساتھ اللہ برتر و
الْعَظِیْمِ ○ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ
بزرگ کے اور رحمت کاملہ نازل فرمائے حق تعالےٰ اپنی بہترین مخلوق
مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ
محمد (صلے اللہ علیہ وسلم) پر اور آپکے آل و اصحاب پر سب پر
بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ○
اپنی رحمت سے اے ارحم الراحمین

---

# دُعائے اِختتام

دُعائے اختتام

يَآ اَللّٰهُ يَا نُوْرُ يَا حَقُّ يَا مُبِيْنُ اَكْسِنِيْ

اے خدا اے نور اے حق اے ظاہر کرنیوالے اپنے نور کا

مِنْ نُّوْرِكَ وَعَلِّمْنِيْ مِنْ عِلْمِكَ وَ

لباس مجھے پہنا اور اپنا علم مجھے سکھا اور

فَهِّمْنِيْ عَنْكَ وَاَسْمِعْنِيْ مِنْكَ وَ

اپنی طرف سے سمجھ دے اور اپنا حکم مجھے سُنا اور

اَبْصِرْنِيْ بِكَ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ○

اپنی معرفت دے بیشک تو ہر چیز پر قادر ہے

يَا سَمِيْعُ يَا عَلِيْمُ يَا حَلِيْمُ يَا عَلِيُّ يَا

اے سُننے والے اے دانا اے بُردبار اے برتر اے

عَظِيْمُ اِسْمَعْ دُعَآئِيْ بِخَصَآئِصِ لُطْفِكَ

عظیم الشان اپنی مہربانی سے میری دعا سُن



اٰمِيْنَ اٰمِيْنَ اٰمِيْنَ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ

آمین آمین آمین میں خدا کے تمام حکموں کے

اللّٰهِ التَّآمَّاتِ كُلِّهَا مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ط

ذریعہ ان تمام مخلوقات کے شر سے پناہ مانگتا ہوں جنکو اس نے

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ كُلِّهَا

پیدا کیا ہے پناہ مانگتا ہوں خدا کے کامل احکام کے ذریعہ اُن تمام

مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ط يَا عَظِيْمَ السُّلْطَانِ ○

کے شر سے جن کو اُس نے پیدا کیا ہے اے عظیم الشان بادشاہ

يَا قَدِيْمَ الْاِحْسَانِ ○ يَا دَآئِمَ النِّعَمِ

اے قدیم سے احسان کرنیوالے اے ہمیشہ سے نعمت دینے والے

يَا بَاسِطَ الرِّزْقِ يَا وَاسِعَ الْعَطَايَا يَا

اے رزق پیدا کرنیوالے اے زیادہ عطیات والے اور

دَافِعَ الْبَلَايَا يَا حَاضِرًا لَّيْسَ بِغَآئِبٍ يَا

آفتوں کو دفع کرنیوالے اے حاضر نہ ہونیوالے غائب اے

مَوْجُوْدًا عِنْدَ الشَّدَآئِدِ يَا مُجْمِلَ السِّرِّ

سختیوں کے وقت مدد کرنیوالے اے مجمل بھید والے

يَا خَفِيَّ اللُّطْفِ يَا لَطِيْفَ الصُّنْعِ يَا

پوشیدہ مہربانی والے عمدہ کاریگری والے اے

حَلِيْمًا لَّا يَعْجَلُ يَا جَوَّادًا لَّا يَبْخَلُ

ایسا بردبار جو سزا دینے میں جلدی نہیں کرتا اے بے بخل سخی

اِقْضِ حَاجَتِيْ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ

اپنی رحمت سے میری حاجت پوری کردے اے سب سے

الرّٰحِمِيْنَ ○ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ

بڑے رحم کرنیوالے مہربان اے خدا میں تجھ سے تیرے نام کے

بِاسْمِكَ الْمَخْزُوْنِ الْمَكْنُوْنِ السَّلَامِ

وسیلہ سے سوال کرتا ہوں جو محفوظ ہے پوشیدہ ہے سلامت ہے

الْمُنَزِّلِ الْقُدُّوْسِ الْمُطَهِّرِ الطَّاهِرِ

نازل کرنیوالا ہے پاک پاک کرنے والا پاک



يَا دَهْرُ يَا دَيْهَارُ يَا دَيْهُوْرُ يَا اَزَلُ يَا

تیرا نام ہے دہر اے وہ جس کا شروع نہیں اور جسکی انتہا نہیں اے

اَبَدُ يَا مَنْ لَّمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ

وہ جس نے کسی کو نہ جنا اور نہ کسی سے پیدا ہوا اور نہ

يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ يَا مَنْ لَّمْ

کائنات میں اُسکی کوئی مثل ہے اے وہ جو

يَزَلْ يَا هُوَ يَا هُوَ يَا هُوَ مَنْ لَّآ اِلٰهَ

ہمیشہ سے ہے اے وہ اے وہ اے وہ جسکے سوا کوئی خدا نہیں

اِلَّا هُوَ يَا كَانَ يَا كَيْنَانُ يَا رُوْحُ

اے وہ جو ہمیشہ سے تھا اور ہمیشہ سے تھا اے روح

يَا كَآئِنُ بَعْدَ كُلِّ كَوْنٍ اِهْيَا

اے وہ جو تھا تمام کائنات سے قبل اے وہ ازلی جس کو

اَشْرَاهِيَّا اَذُوْنِيْ اَصْبَاؤُتُ يَا مُجَلِّيَ

کبھی زوال نہیں ہے اے وہ دائمی جسکو کبھی فنا نہیں اے سختیوں

عَظَائِمَ الْاُمُوْرِ سُبْحَانَكَ عَلٰی عَفْوِكَ

کو دُور کرنے والے ۔ تو پاک ہے کہ قدرت کے

بَعْدَ قُدْرَتِكَ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ

بعد معاف کرتا ہے اگر وہ راہ راست سے پھریں تو کہدو کہ میرے لئے

اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَ

خدا کافی ہے جسکے سوا اور کوئی خدا نہیں ہے اس پر میرا بھروسہ ہے اور

هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ○ لَيْسَ

وہ عرش عظیم کا پیدا کرنے والا ہے جس کی مثل

كَمِثْلِهٖ شَيْءٌ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ○

کوئی چیز نہیں اور وہ سب کچھ سُنتا اور جانتا ہے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی

اے خدا محمد اور اُن کے

اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰی اِبْرٰهِيْمَ

اہل پر رحمت نازل کر جیسا کہ تو نے رحمت نازل کی تھی ابراہیمؑ





وَعَلٰی اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ○

اور اُنکے اہل پر یقیناً تو قابلِ تعریف بزرگ ہے

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ

اے خدا برکت نازل کر محمد اور اُنکے اہل پر

مُحَمَّدٍ كَمَا بَارَكْتَ عَلٰی اِبْرٰهِيْمَ وَعَلٰی

جیسا کہ تو نے برکت نازل کی تھی ابراہیم اور اُن کے

اٰلِ اِبْرٰهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ○

اہل پر یقیناً تو قابلِ تعریف بزرگ ہے

---

# سببِ تنظیم و وجہِ تسمیۂ قصیدۂ بُردہ شریف

شیخ الاسلام حضرت شیخ شرف الدین ابوعبداللہ محمد بن سعید بن حمّاد البوصیری[1] ناظمِ قصیدہ سے منقول ہے کہ ایک مرتبہ مرضِ فالج میں مبتلا ہوئے جس سے اُنکا نصف بدن بالکل بے حس و معطل ہوگیا۔ متعدد حاذق اطبّا کے علاج سے کوئی فائدہ نہ ہوا "مرض بڑھتا گیا جُوں جُوں دوا کی" کے مصداق یہ روز بروز نحیف و کمزور ہوتے چلے گئے اور اپنی صحت و تندرستی کے عود سے بالکل مایوس، متفکر و غمگین رہتے اور جنابِ باری میں دُعا کرتے۔ اس کارسازِ حقیقی و مسبب الاسباب نے ان کے دل میں یہ القا کیا کہ رسالتمآب کی نعت و مدح میں ایک قصیدہ نظم کریں چنانچہ اُنہوں نے یہ قصیدہ نظم کیا۔ بعد تکمیل ایک شب خواب میں دیکھا کہ وہ یہ قصیدہ دربارِ رسالت میں پڑھ رہے ہیں اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم اسکی سماعت سے نہایت محظوظ ہو رہے ہیں۔ جب وہ اِس بیت "کَمْ اَبْرَاَتْ الخ" پر پہنچے تو حضور اقدس صلے اللہ علیہ وسلم نے اپنا دست مبارک شیخ بوصیری کے تمام جسم پر پھیرا اور صلے میں ایک بُردِ یمانی (یمنی چادر) عطا فرمائی۔ جب وہ بیدار ہوئے تو خود کو بالکل صحیح و تندرست اور ایسا پایا جیسے کہ اُنھیں کوئی مرض ہی لاحق نہ ہوا تھا اور آپ کے جسم پر فی الواقع وہ مبارک چادر موجود تھی جو شب کو عطا فرمائی گئی تھی اس پر شیخ رح بارگاہِ خداوندی میں شکرانہ بجالائے۔

صبح کسی ضرورت سے شیخ بوصیری رح بازار تشریف لے جارہے تھے راہ

[1] بوصیر مضافاتِ مصر کا ایک قریہ ہے جو ناظم قصیدہ کا وطن ہے۔



میں اُنھیں ایک بزرگ ملے اور نقلِ قصیدہ کی اجازت چاہی۔ شیخ رح نے جواب میں کہا کہ میں نے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مدح میں متعدد قصائد لکھے ہیں آپ کونسے قصیدہ کی نقل چاہتے ہیں۔ اُنھوں نے کہا اس کی جس کی ابتدا اَمِنْ تَذَكُّرِ الخ سے ہوتی ہے۔ شیخ رح نے کہا میرے اس قصیدہ کی کسی کو اطلاع نہیں آپ کو کیسے علم ہوگیا۔ ان بزرگ نے رات کے خواب کا واقعہ من وعن بیان کیا اور یہ فرمایا کہ میں بھی اُس وقت بارگاہِ رسالت میں موجود تھا چنانچہ شیخ رح نے اُنھیں اس قصیدہ کی نقل دے دی۔

شدہ شدہ یہ خبر ملک طاہر کے وزیر شیخ بہاءالدین کو پہنچی وہ نہایت حسنِ عقیدت سے سروپا برہنہ ان کی خدمت میں حاضر ہوا اس قصیدہ کو سُنا اور اسے نہایت احترام سے اپنے سر پر رکھ کر طالبِ برکت ہوا۔ و نیز سعدالدین فاروقی[1] جو وزیرِ مذکور کے نائب تھے اندھے ہوگئے تھے۔ اُنھوں نے ایک شب خواب میں رسول کریم علیہ التحیۃ والتسلیم کی زیارت کی اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو یہ ارشاد فرماتے سُنا کہ وزیر سے قصیدہ بُردہ لیکر اپنی دونوں آنکھوں پر مَل لو اُس کی برکت سے خداوند قدوس تمھیں بینا فرمادیگا۔ چنانچہ اُنھوں نے بتعمیل ارشادِ نبوی صبح وزیر موصوف سے قصیدہ لیکر اپنی آنکھوں سے مَل لیا اور فوری بینا ہوگئے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ناظمِ قصیدہ کو بُردِ یمانی عطا فرمانے اور زبان فیض ترجمان سے قصیدہ ہٰذا کو "قصیدہ بُردہ" سے موسوم کرنے کی وجہ سے اسکا نام قصیدہ بُردہ پڑگیا۔ ان مندرجہ برکات و اثرات کے علاوہ قصیدہ ہٰذا کے

[1] بعض نسخوں میں ان کا نام شرف الدین فارنالی لکھا ہے۔

تاحال جو برکات واثرات پڑھنے سُننے والوں پر مُرتب ہوتے رہے ہیں وہ حدو حصر سے باہر ہیں۔ ان کے منجملہ قصیدہ اور اسکے منتخب اشعار کے چند برکات جو اسے بحیثیت وظیفہ و معمول پڑھنے والے بزرگوں سے منقول ہیں ذیل میں درج کئے جاتے ہیں۔

یہ قصیدہ لکھ کر جس مکان یا مال و متاع میں رکھا جائے اس میں چوری نہ ہو اور ہر طرح کی ہلاکت سے محفوظ رہے۔ اس کا پڑھنا قضاءِ حاجات اور حلِ مشکلات کے لئے بیحد نافع و مجرب ہے اس کو حُسنِ عقیدت سے پڑھ کر جو دُعا کی جائے گی انشاء اللہ مستجاب و مقبول ہوگی۔

شیخ ابراہیم باجوریؒ نے اس قصیدہ کی شرح عربی میں بعض ابیات کے جو فوائد و تاثیرات بیان کی ہیں وہ مختصراً درج ذیل ہیں:۔

(۱) أَمِنْ تَذَكُّرِ۔ أَمْ هَبَّتِ صفحہ ۴۴۸ ہرن کی جھلی پر لکھ کر اپنے سیدھے بازو پر باندھ لیں تو بہت جلد عربی زبان سیکھ لیں گے۔

(۲) نَعَمْ سَرَىٰ۔ صفحہ ۴۵۰ جو شخص بعد نماز عشاء پڑھ کر سوجائے تو خواب میں رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت نصیب ہوگی۔

(۳) مُحَمَّدٌ۔ هُوَ الْحَبِيبُ صفحہ ۴۵۰ جو شخص ان ابیات کی مواظبت کرے گا مصائب و آفات سے محفوظ رہے گا جو مبتلائے مصائب پڑھے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا توسل اختیار کرے مصائب فوری رفع ہو جائیں گے۔

(۴) دَعَا إِلَى اللهِ۔ صفحہ ۴۵۹ ہر نماز کے بعد یہ شعر برائے حفظِ ایمان و امان دس مرتبہ پڑھے اور شروع میں یہ درود پڑھے:۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى نَبِيِّكَ الْبَشِيْرِ الدَّاعِيْ اِلَيْكَ بِاِذْنِكَ السِّرَاجِ الْمُنِيْرِ۔



(۵) "فَاقَ النَّبِيِّيْنَ سے لَوْ نَاسَبَتْ" تک صفحہ ۴۵۹ ان ابیات کا دشمنانِ دین سے جہاد اور بحث و مناظرہ کے وقت قوتِ قلب اور شدت و غلبہ کے لئے پڑھنا بیحد مفید ہے۔

(۶) لَا تُنْكِرِ الْوَحْيَ، فَذَاكَ حِيْنَ صفحہ ۴۷۳ یہ ابیات امراضِ سینہ کے لئے بیحد مفید ہیں۔ اسکا طریقہ یہ ہے کہ کوری سکوری پر لکھ کر اسے جوشاندہ سوس (ملیٹھی) سے دھو کر پئیں انشاء اللہ بہت جلد فائدہ ہوگا۔

(۷) تَبَارَكَ اللهُ۔ كَمْ أَبْرَأَتْ صفحہ ۴۷۳ یہ شعر صرع (مرگی) اور فالج و دیگر امراض کے لئے اکسیر ہیں (مصروع) مرگی زدہ کی دونوں آنکھوں کے درمیان ان ابیات کو لکھے و نیز نیلے کپڑے پر لکھ کر اسکا فتیلہ بنائے اور اسکو جلا کر مصروع کی ناک میں دھواں دے فوری ہوش آجائیگا اور صحت حاصل ہوگی۔ ہوش آنے کے بعد آنکھوں کے درمیان لکھا ہوا مٹا دیا جائے انشاء اللہ مرگی دُور ہو جائے گی اور دوبارہ یہ مرض نہ ہوگا۔ اگر ہو تو یہ ابیات قرآن کی کسی آیت کے ساتھ لکھ کر گلے میں ڈالیں تو عجائب نظر آئیں۔ اور فالج زدہ ان ابیات کو لکھ کر اُسکے جسم پر ملیں اور پڑھ کر ہاتھوں پر دم کر کے ہاتھ جسم پر ملیں تو انشاء اللہ صحتِ کُلی حاصل ہو جیسا کہ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم نے ناظم قصیدہ کے ساتھ کیا۔ اور تندرست آدمی بھی پڑھ کر اپنے ہاتھ جسم سے مل لے تو انشاء اللہ فالج سے محفوظ رہے۔

(۸) كَمْ جَلَّلَتْ۔ كَفَاكَ صفحہ ۴۹۰ اِن ابیات کا تعویذ لکھ کر بچوں کے گلے میں ڈالا جائے تو ان کا حافظہ تیز اور فہم زیادہ ہو وہ آسیب اور تمام

اثرات وامراض سے محفوظ رہیں۔

(۹) "خَدَمْتُهُ سے وَلَمْ اَمِدْ" تک صفحہ ۴۹۱ ان ابیات کو گلاب و زعفران سے لکھ کر دھو کر سانپ، بچھو اور کوئی دوسرا زہریلا جانور کاٹے تو اسکو پلائیں انشاء اللہ زہر فوراً اُتر جائے اور اسکا اثر زائل ہوجائے۔

(۱۰) "یَا اَکْرَمَ سے فَاِنَّ مِنْ" تک صفحہ ۴۹۵ پڑھ کر جس مقصد کے لئے بتوسل حضور صلی اللہ علیہ وسلم دُعا کرے قبول ہوگی۔

اس کے علاوہ دیگر ابیات کے فوائد و برکات بھی ہیں لیکن اس مختصر سی کتاب میں ان کے ذکر کی گنجائش نہیں غرضیکہ حُسنِ عقیدت سے بپاسِ آداب بشرطِ طہارت اس قصیدہ کا پڑھنا بیحد نافع اور مستجاب ومقبول ہے۔ جس کی دلیل اور شہادت اسی ایک بات سے ملتی ہے کہ مدح رسول میں صحابہ و تابعین کے تمام قصائد سے کہیں زیادہ یہ قصیدہ بیحد مقبول اور شہرۂ آفاق ہے اور تمام ممالک عرب وعجم میں بکثرت پڑھا جاتا ہے دُعا ہے کہ اللہ تعالےٰ ہر قاری و سامع کو اور اس ناچیز کو اس کی برکتوں اور فوائد سے فیضیاب فرمائے۔ آمین ثم آمین

دُعاگو

مینجنگ ڈائریکٹر

تاج کمپنی لمیٹڈ لاہور۔ کراچی راولپنڈی۔ پشاور





# قصیدۂ بُردہ

قصیدۂ بُردہ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِيِّ

اے اللہ رحمت نازل فرما ہمارے سردار حضرت محمد نبی

الْاُمِّيِّ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَبَارِكْ وَسَلِّمْ

اُمّی پر اور اُن کی اولاد اور اصحاب پر اور برکت اور سلام بھیج

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ مُنْشِئِ الْخَلْقِ مِنْ عَدَمٖ ١

سب تعریف اللہ کو ہے جو پیدا کرنیوالا ہے مخلوق کا عدم سے

ثُمَّ الصَّلٰوةُ عَلَى الْمُخْتَارِ فِي الْقِدَمٖ ١

پھر درود ہو اوپر اُسکے جو برگزیدہ ہے پہلے سے

مَوْلَايَ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا

اے مالک میرے درود اور سلام بھیج ہمیشہ ہمیشہ تک

عَلٰى حَبِيْبِكَ خَيْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمٖ ١

اپنے دوست پر جو بہتر ہیں ساری خلقت سے

# اَلْفَصْلُ الْاَوَّلُ

یہ فصل پہلی ہے

## فِیْ ذِکْرِ عِشْقِ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

بیان میں عشق و محبت رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

اَمِنْ تَذَکُّرِ جِیْرَانٍ بِذِیْ سَلَمٍ

کیا تجھے ذی سلم کے ہمسائے یاد آگئے

مَزَجْتَ دَمْعًا جَرٰی مِنْ مُّقْلَةٍ بِدَمٍ

کہ آنسو ملا ہوا خون تیری آنکھوں سے جاری ہے

اَمْ هَبَّتِ الرِّیْحُ مِنْ تِلْقَآءِ کَاظِمَةٍ

یا کاظمہ کی طرف سے ہوا آگئی

اَوْ اَوْمَضَ الْبَرْقُ فِی الظَّلْمَآءِ مِنْ اِضَمٍ

یا اِضم سے اندھیری رات میں بجلی چمکی





فَمَا لِعَیْنَیْكَ اِنْ قُلْتَ اکْفُفَا هَمَتَا

تیری آنکھوں کو کیا ہوا کہ منع کرنے سے اور روتی ہیں

وَمَا لِقَلْبِكَ اِنْ قُلْتَ اسْتَفِقْ یَهِمٖ

اور تیرے دل کو کیا ہوا کہ اُسے تو کہتا ہے افاقہ میں آ تو اور بیخود ہو جاتا ہے

اَیَحْسَبُ الصَّبُّ اَنَّ الْحُبَّ مُنْکَتِمٌ

کیا عاشق یہ سمجھتا ہے کہ محبت چھپی رہنے والی ہے

مَا بَیْنَ مُنْسَجِمٍ مِّنْهُ وَمُضْطَرِمٖ

اس حال میں کہ آنسو جاری ہیں اور دل سے شعلے نکلتے ہیں

لَوْلَا الْهَوٰی لَمْ تُرِقْ دَمْعًا عَلٰی طَلَلٍ

اگر تو عاشق نہ ہوتا تو کھنڈروں پر نہ روتا

وَلَا اَرِقْتَ لِذِکْرِ الْبَانِ وَالْعَلَمٖ

اور درخت بان اور علم کے ذکر سے بیتاب اور بے قرار نہ ہوتا

فَکَیْفَ تُنْکِرُ حُبًّا بَعْدَ مَا شَهِدَتْ

عشق کا انکار تو کیونکر کر سکتا ہے جب تجھ پر گواہی دیدی

بِهٖ عَلَيْكَ عُدُولُ الدَّمْعِ وَالسَّقَمِ

دو سچے گواہوں نے کہ وہ آنسو اور بیمار ہونا ہے

وَاَثْبَتَ الْوَجْدُ خَطَّىْ عَبْرَةٍ وَّضَنًى

اور ثابت کردیئے عشق نے دو خط آنسوؤں اور لاغری کے

مِّثْلَ الْبَهَارِ عَلٰى خَدَّيْكَ وَالْعَنَمِ

تیرے رخساروں پر مانند گلِ زرد اور شاخ سُرخ کے

نَعَمْ سَرٰى طَيْفُ مَنْ اَهْوٰى فَاَرَّقَنِىْ

ہاں سچ ہے مجھے اسکا خیال آگیا ہی جسے میں چاہتا ہوں اسلئے مجھے قلق ہوئی

وَالْحُبُّ يَعْتَرِضُ اللَّذَّاتِ بِالْاَلَمِ

اور محبت لذتوں کو درد سے بدل دیتی ہے

يَا لَائِمِىْ فِى الْهَوَى الْعُذْرِيِّ مَعْذِرَةً

اے مجھے ملامت کرنیوالے عشق میں مجھے معذور رکھ

مِّنِّىْ اِلَيْكَ وَلَوْ اَنْصَفْتَ لَمْ تَلُمِ

اور تو اگر منصف ہوتا تو مجھے ملامت نہ کرتا



عَدَتْكَ حَالِىَ وَلَا سِرِّىْ بِمُسْتَتِرٍ

میرا اسرار تجھ پر کھل گیا اب میرا راز سخن چینوں سے نہیں چھپنے والا

عَنِ الْوُشَاةِ وَلَا دَآئِىْ بِمُنْحَسِمِ

اور نہ میرا درد موقوف ہونے والا ہے

مَحَضْتَنِى النُّصْحَ لٰكِنْ لَّسْتُ اَسْمَعُهٗ

تو نے مجھے اچھی نصیحت کی مگر میں کب سُنتا ہوں

اِنَّ الْمُحِبَّ عَنِ الْعُذَّالِ فِىْ صَمَمِ

عاشق نصیحت گروں کی طرف سے بہرا ہوتا ہے

اِنِّىْ اتَّهَمْتُ نَصِيْحَ الشَّيْبِ فِىْ عَذَلِىْ

میں نے بڑھاپے کی نصیحت کو جھوٹ جانا ملامت کرنے میں

وَالشَّيْبُ اَبْعَدُ فِىْ نُصْحٍ عَنِ التُّهَمِ

حالانکہ وہ تہمت سے بعید سچا نصیحت گر ہے

# اَلْفَصْلُ الثَّانِیْ

یہ فصل دوسری ہے

## فِیْ مَنْعِ هَوَی النَّفْسِ

باز رکھنے میں خواہش نفسانی سے اپنے کو

فَاِنَّ اَمَّارَتِیْ بِالسُّوْٓءِ مَا اتَّعَظَتْ

میرے نفس امارہ نے نصیحت نہ مانی

مِنْ جَهْلِهَا بِنَذِیْرِ الشَّیْبِ وَالْهَرَمِ

اپنی جہالت کے سبب سے بڑھاپے اور کبرسنی کی

وَلَآ اَعَدَّتْ مِنَ الْفِعْلِ الْجَمِیْلِ قِرٰی

اور میں نے اُسکی مہمانی نہ کی اچھے عملوں سے

ضَیْفٍ اَلَمَّ بِرَاْسِیْ غَیْرَ مُحْتَشِمِ

ایسا مہمان جو میرے سر پر آیا اور میں نے اُسکی توقیر نہ رکھی

لَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ اَنِّیْ مَآ اُوَقِّرُهٗ

اگر میں جانتا کہ میں ایسے مہمان عزیز کی توقیر نہ کروں گا



كَتَمْتُ سِرًّا بَدَا لِیْ مِنْهُ بِالْكَتَمِ

توجو میرا راز کھُل گیا ہے اُسے چھپاتا میں کتم کے خضاب سے

مَنْ لِّیْ بِرَدِّ جِمَاحٍ مِّنْ غَوَایَتِهَا

اب ایسا کون ہے جو میرے نفس سرکش کو سرکشی سے باز رکھے

كَمَا یُرَدُّ جِمَاحُ الْخَیْلِ بِاللُّجُمِ

جیسے گھوڑوں کو لگام سے روک لیتے ہیں

فَلَا تَرُمْ بِالْمَعَاصِیْ كَسْرَ شَهْوَتِهَا

تو گناہوں سے نفس کی آرزوئیں نہیں توڑ سکتا

اِنَّ الطَّعَامَ یُقَوِّیْ شَهْوَةَ النَّهِمِ

کیونکہ کھانا تو اور قوت دیتا ہے اشتہار کو

وَالنَّفْسُ كَالطِّفْلِ اِنْ تُهْمِلْهُ شَبَّ عَلٰی

اور نفس تو مانند بچہ کے ہے جبتک اُسے دودھ پلاتے جاؤ گے

حُبِّ الرِّضَاعِ وَاِنْ تَفْطِمْهُ یَنْفَطِمِ

پیتے جائے گا اور جب چھڑا دو گے تو چھوڑ دیگا

فَاصْرِفْ هَوَاهَا وَحَاذِرْ أَنْ تُوَلِّيَهُ

اسکو اسکی آرزوں سے روک اور خبردار اس پر حرص ہوا کو غالب ہونے دیجیو

إِنَّ الْهَوٰى مَا تَوَلّٰى يُصْمِ أَوْ يَصِمِ

جہاں حرص وہوا غالب ہوتی ہی تو مار ڈالتی ہی یا عیب ناک کردیتی ہے

وَرَاعِهَا وَهِيَ فِي الْأَعْمَالِ سَائِمَةٌ

اور اسکی نگہبانی کر کہ وہ مانند جانور چرنے والے کے ہے

وَإِنْ هِيَ اسْتَحْلَتِ الْمَرْعٰى فَلَا تُسِمِ

اور اگر وہ چراگاہ کو لذیذ جانے تو اسکو چرنے نہ آوے

كَمْ حَسَّنَتْ لَذَّةً لِلْمَرْءِ قَاتِلَةً

اس نفس نے بار بار لذت کو اچھا سمجھا اور وہ انسان کیلئے قاتل ہوئیں

مِنْ حَيْثُ لَمْ يَدْرِ أَنَّ السَّمَّ فِي الدَّسَمِ

کیونکہ اُس نے نہ جانا کہ چکنائی میں زہر ہے

وَاخْشَ الدَّسَائِسَ مِنْ جُوعٍ وَمِنْ شِبَعٍ

اور خوف کر بُری چیزوں سے جو بھوکے رہنے اور پیٹ بھرے ہونے سے



فَرُبَّ مَخْمَصَةٍ شَرٌّ مِنَ التُّخَمِ

پیدا ہوتی ہیں اور اکثر بھوکا رہنا بُرا ہوتا ہی بہت کھا لینے سے

وَاسْتَفْرِغِ الدَّمْعَ مِنْ عَيْنٍ قَدِ امْتَلَأَتْ

اور قصداً دفع کر آنسو اُن آنکھوں سے جو بھر گئی ہیں

مِنَ الْمَحَارِمِ وَالْزَمْ حِمْيَةَ النَّدَمِ

حرام سے اور اپنے پر فرض جان نگہبانی آنکھوں کی حرام سے

وَخَالِفِ النَّفْسَ وَالشَّيْطَانَ وَاعْصِهِمَا

اور خلاف کر نفس اور شیطان کا اور اُنکی نافرمانی کر

وَإِنْ هُمَا مَحَّضَاكَ النُّصْحَ فَاتَّهِمِ

اگرچہ تجھ کو نصیحت خالص سمجھائیں تو اُسکو جھوٹ یقین کر

وَلَا تُطِعْ مِنْهُمَا خَصْمًا وَلَا حَكَمًا

اور اُن کی اطاعت نہ کر کہ وہ دشمن اور حاکم ہیں

فَأَنْتَ تَعْرِفُ كَيْدَ الْخَصْمِ وَالْحَكَمِ

اور تو جانتا ہے دشمن اور حاکم کے فریب کو کہ کیسا بد ہے

## أَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ مِنْ قَوْلٍ بِلَا عَمَلٍ

الٰہی توبہ ایسے قول سے جس پر خود عمل نہ کرے

## لَقَدْ نَسَبْتُ بِهٖ نَسْلًا لِّذِيْ عُقُمٍ

یہ تو ایسا کیا میں نے جیسے بانجھ کے واسطے فرزند بنایا میں نے

## أَمَرْتُكَ الْخَيْرَ لٰكِنْ مَّا ائْتَمَرْتُ بِهٖ

میں نے تجھے نیکی کرنے کو کہا اور خود میں نے ہی نہ کی

## وَمَا اسْتَقَمْتُ فَمَا قَوْلِيْ لَكَ اسْتَقِمِ

اور جب خود میں مستقیم نہ ہوا تو میرا کہنا کیا تجھ کو استقامت دیگا

## وَلَا تَزَوَّدْتُّ قَبْلَ الْمَوْتِ نَافِلَةً

ہائے میں نے مرنے سے پہلے آخرت کا توشہ نہ تیار کیا نفلوں سے

## وَلَمْ أُصَلِّ سِوٰى فَرْضٍ وَّلَمْ أَصُمِ

اور نہ کبھی سوا فرض نماز کے اور فرض روزہ کے اور کچھ کیا

---



# اَلْفَصْلُ الثَّالِثُ

یہ فصل تیسری ہے

## فِيْ مَدْحِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

تعریف میں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی

## ظَلَمْتُ سُنَّةَ مَنْ أَحْيَا الظَّلَامَ إِلٰى

میں نے ظلم کیا اُس نبی کی سُنت پر جس نے راتوں کو اسقدر

## أَنِ اشْتَكَتْ قَدَمَاهُ الضُّرَّ مِنْ وَّرَمٍ

عبادت کی کہ پاؤں مبارک ورم کر آئے سُوج سُوج کر

## وَشَدَّ مِنْ سَغَبٍ أَحْشَاءَهٗ وَطَوٰى

اور باندھا اور لپیٹا فاقوں کے سبب اپنے شکم مبارک کو

## تَحْتَ الْحِجَارَةِ كَشْحًا مُّتْرَفَ الْأَدَمِ

پتھر سے ایسے شکم مبارک کو کہ نہایت نازک جلد تھا

## وَرَاوَدَتْهُ الْجِبَالُ الشُّمُّ مِنْ ذَهَبٍ

اور اونچے پہاڑ سونے کے بن کر آئے کہ آپکو مائل کریں

عَنْ نَفْسِهٖ فَاَرَاهَا اَيَّمَا شَمَمٖ

اپنی طرف سو آپ نے کچھ التفات نہ کیا اور اپنی ہمت عالی رکھی

وَاَكَّدَتْ زُهْدَهٗ فِيْهَا ضَرُوْرَتُهٗ

اور بہت مضبوط کردیا آپکے زہد کو پہاڑوں سے آپکی ضرورت نے

اِنَّ الضَّرُوْرَةَ لَا تَعْدُوْا عَلَى الْعِصَمٖ

بیشک ضرورت نہیں غلبہ کرتی ہے عصمت الٰہی پر

وَكَيْفَ تَدْعُوْٓا اِلَى الدُّنْيَا ضَرُوْرَةُ مَنْ

اور کیونکر دُنیا کی طرف مائل کرے ضرورت اُس ذاتِ اقدس کو

لَوْلَاهُ لَمْ تَخْرُجِ الدُّنْيَا مِنَ الْعَدَمٖ

کہ اگر وہ نہ ہوتے تو دُنیا بھی نہ ہوتی

مُحَمَّدٌ سَيِّدُ الْكَوْنَيْنِ وَالثَّقَلَيْنِ

سو وہ کون محمد صلی اللہ علیہ وسلم دُنیا اور آخرت کے سردار اور جن و انسان کے

وَالْفَرِيْقَيْنِ مِنْ عَرَبٍ وَّمِنْ عَجَمٖ

سردار اور دونوں فریقوں عرب اور عجم کے سردار



نَبِيُّنَا الْاٰمِرُ النَّاهِيْ فَلَآ اَحَدٌ

ہمارے نبی امر بالمعروف نہی عن المنکر کرنے والے کوئی

اَبَرَّ فِيْ قَوْلِ لَا مِنْهُ وَلَا نَعَمٖ

اُن سا سچا نہیں "نہیں" اور "ہاں" بولنے میں

هُوَ الْحَبِيْبُ الَّذِيْ تُرْجٰى شَفَاعَتُهٗ

وہی ہیں اللہ کے ایسے حبیب کہ اُنکی شفاعت کی اُمید ہے

لِكُلِّ هَوْلٍ مِّنَ الْاَهْوَالِ مُقْتَحِمٖ

ہر ایک خوف کے وقت جو آنے والے خوف ہیں

دَعَا اِلَى اللّٰهِ فَالْمُسْتَمْسِكُوْنَ بِهٖ

اُنہوں نے اللہ کی طرف بُلایا جس نے اُنکا دامن پکڑا

مُسْتَمْسِكُوْنَ بِحَبْلٍ غَيْرِ مُنْفَصِمٖ

تو گویا ایسی مضبوط رسّی پکڑی ہے جو کبھی ٹوٹتے نہیں

فَاقَ النَّبِيِّيْنَ فِيْ خَلْقٍ وَّفِيْ خُلُقٍ

نبیوں پر فوق لے گئے خلقت اور خلق میں

وَلَمْ یُدَانُوْہُ فِیْ عِلْمٍ وَّلَا کَرَمٍ

اور اور نبی نہ اُن کے علم کو پہنچ سکے اور نہ کرم کو

وَکُلُّھُمْ مِّنْ رَّسُوْلِ اللہِ مُلْتَمِسٌ

اور سب انبیاء آپ سے التماس کرتے ہیں جیسے

غَرْفًا مِّنَ الْبَحْرِ اَوْ رَشْفًا مِّنَ الدِّیَمِ

دریا سے ایک چُلّو یا مینھ سے ایک گھونٹ پانی کا

وَوَاقِفُوْنَ لَدَیْہِ عِنْدَ حَدِّھِمْ

اور آپکے روبرو کھڑے ہونے والے ہیں اپنے رتبہ سے

مِنْ نُّقْطَةِ الْعِلْمِ اَوْ مِنْ شَکْلَةِ الْحِکَمِ

بسبب آپکے علم کے ایک نقطہ یا حکمتوں سے ایک حکمت حاصل کرنیکے

فَھُوَ الَّذِیْ تَمَّ مَعْنَاہُ وَصُوْرَتُہٗ

سو وہی ہیں کہ کمالات باطنی اور ظاہری ان پر ختم ہیں

ثُمَّ اصْطَفَاہُ حَبِیْبًا بَارِئُ النَّسَمِ

پھر حبیب بنالیا ہے اُنکو خلقت کے پیدا کرنیوالے نے



مُنَزَّہٌ عَنْ شَرِیْکٍ فِیْ مَحَاسِنِہٖ

اپنی خوبیوں میں شریک سے منزہ ہیں

فَجَوْھَرُ الْحُسْنِ فِیْہِ غَیْرُ مُنْقَسِمِ

سو ان میں جو جوہر حسن ہے وہ بے تقسیم ہے

دَعْ مَا ادَّعَتْہُ النَّصَارٰی فِیْ نَبِیِّھِمْ

جو نصارٰی اپنے نبی میں کہتے ہیں وہ تو نہ کہہ

وَاحْکُمْ بِمَا شِئْتَ مَدْحًا فِیْہِ وَاحْتَکِمِ

اور جس قدر چاہے آپکی مدح میں کہہ اور سُن

وَانْسُبْ اِلٰی ذَاتِہٖ مَا شِئْتَ مِنْ شَرَفٍ

اور جس قدر چاہے آپکی ذات کو شرف سے نسبت دے

وَانْسُبْ اِلٰی قَدْرِہٖ مَا شِئْتَ مِنْ عِظَمٍ

اور جس قدر چاہے آپ کے رتبہ سے بزرگی کو منسوب کر

فَاِنَّ فَضْلَ رَسُوْلِ اللہِ لَیْسَ لَہٗ

کیونکہ رسول اللہ کے فضل کی کوئی حد نہیں ہے

حَدٌّ فَيُعْرِبُ عَنْهُ نَاطِقٌ بِفَمِ

جو کوئی کہنے والا اپنے منہ سے ظاہر کرے

لَوْ نَاسَبَتْ قَدْرَهٗ اٰيَاتُهٗ عِظَمًا

اگر آپ کے رتبہ کے موافق آپکے معجزے ہوتے بزرگی میں

اَحْيَى اسْمُهٗ حِيْنَ يُدْعٰى دَارِسَ الرِّمَمِ

تو آپکے نام سے زندہ ہوجاتیں بوسیدہ ہڈیاں جب بُلائی جاتیں

لَمْ يَمْتَحِنَّا بِمَا تَعْيَ الْعُقُوْلُ بِهٖ

آپنے ہم پر احکامِ شریعت اس قدر نہیں رکھے کہ جس سے عاجز رہیں عقلیں

حِرْصًا عَلَيْنَا فَلَمْ نَرْتَبْ وَلَمْ نَهِمِ

ہم پر کمال شفقت فرمائی تو ہم نہ شک میں پڑے اور نہ حیران ہوئے

اَعْيَى الْوَرٰى فَهْمُ مَعْنَاهُ فَلَيْسَ يُرٰى

آپکے کمالات کے دریافت کرنے میں ساری خلقت عاجز رہ گئی

لِلْقُرْبِ وَالْبُعْدِ فِيْهِ غَيْرُ مُنْفَحِمِ

پس نہیں دکھائی دیتا قرب اور بعد میں سوا اپنے فہم کے عجز کے



كَالشَّمْسِ تَظْهَرُ لِلْعَيْنَيْنِ مِنْ بُعُدٍ

جیسے آفتاب کہ آنکھوں کو دُور سے چھوٹا معلوم ہوتا ہے

صَغِيْرَةً وَّتُكِلُّ الطَّرْفَ مِنْ اَمَمِ

اور دیکھو تو آنکھیں خیرہ ہوتی ہیں

وَكَيْفَ يُدْرِكُ فِي الدُّنْيَا حَقِيْقَتَهٗ

اور کیونکر دریافت کرے آپکی حقیقت دُنیا میں

قَوْمٌ نِيَامٌ تَسَلَّوْا عَنْهُ بِالْحُلُمِ

جو قوم کہ سوتی ہے اور خواب میں تسلی کئے ہوئے ہے

فَمَبْلَغُ الْعِلْمِ فِيْهِ اَنَّهٗ بَشَرٌ

سو علم کی رسائی تو اتنی ہے کہ وہ بشر ہیں

وَاَنَّهٗ خَيْرُ خَلْقِ اللّٰهِ كُلِّهِمِ

اور بیشک وہ اللہ کی ساری مخلوق سے بہتر ہیں

وَكُلُّ اٰيٍ اَتَى الرُّسُلُ الْكِرَامُ بِهَا

اور جس قدر معجزے تمام انبیاء علیہم السلام لائے ہیں

فَاِنَّمَا اتَّصَلَتْ مِنْ نُّوْرِهٖ بِهِمِ

سو بشیک آپ کے نور سے اُن کو ملے ہیں

فَاِنَّهٗ شَمْسُ فَضْلٍ هُمْ كَوَاكِبُهَا

کیونکہ آپ فضل کے آفتاب ہیں اور سب انبیا رستارے ہیں

يُظْهِرْنَ اَنْوَارَهَا لِلنَّاسِ فِي الظُّلَمِ

کہ جہالت کی تاریکی میں اُس آفتاب کا نور لوگوں کو دکھا رہے ہیں

حَتّٰى اِذَا طَلَعَتْ فِي الْكَوْنِ عَمَّ هُدَا

هَا الْعَالَمِيْنَ وَاَحْيَتْ سَائِرَ الْاُمَمِ

یہاں تک کہ جب آفتاب طلوع ہوا ہدایت عام ہوگئی

جہان میں اور تمام اُمتیں زندہ کردیں

اَكْرِمْ بِخَلْقِ نَبِيٍّ زَانَهٗ خُلُقٌ

صلے علیٰ کیا بزرگ ہے آپکی صورت جسکو خلقِ عظیم نے

بِالْحُسْنِ مُشْتَمِلٍ بِالْبِشْرِ مُتَّسِمِ

زینت دی ہے کہ حسن جدا جلوہ گر ہے اور تازہ روئی جدا روح افزا ہے



كَالزَّهْرِ فِي تَرَفٍ وَّالْبَدْرِ فِي شَرَفٍ

تازگی میں جیسے شگوفہ اور شرف میں جیسے چودھویں رات کا چاند

وَّالْبَحْرِ فِي كَرَمٍ وَّالدَّهْرِ فِي هِمَمِ

بخشش میں دریا کے مانند اور ہمت میں دہر کی مثال

كَاَنَّهٗ وَهُوَ فَرْدٌ فِي جَلَالَتِهٖ

اور جلالت میں اکیلے ایسے جیسے بڑے لشکر کے ساتھ ہوں

فِي عَسْكَرٍ حِيْنَ تَلْقَاهُ وَفِي حَشَمِ

جب دیکھو تو شان و شوکت اور دبدبہ ایسا

كَاَنَّمَا اللُّؤْلُؤُ الْمَكْنُوْنُ فِي صَدَفٍ

اور جب بات کریں مسکرائیں جیسے دُرِ مکنوں جو سیپ میں سے ظاہر ہوں

مِّنْ مَّعْدِنَيْ مَنْطِقٍ مِّنْهُ وَمُبْتَسَمِ

ایک نطق کی کان اور ایک تبسم کی کان دونوں کے موتی ہیں

لَا طِيْبَ يَعْدِلُ تُرْبًا ضَمَّ اَعْظُمَهٗ

جو آپکے جسم مبارک سے مٹی لگی ہے کوئی اسکی برابر نہیں خوشبو میں

طُوبیٰ لِمُنْتَشِقٍ مِّنْهُ وَ مُلْتَثِمٍ

خوشحالی اُس کے لئے ہے جو اُسے سُونگھے اور چُومے

## اَلْفَصْلُ الرَّابِعُ

فصل چوتھی

فِیْ مَوْلِدِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

بیان میں مولد نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے

اَبَانَ مَوْلِدُهٗ عَنْ طِیْبِ عُنْصُرِهٖ

ظاہر کردیا آپکے زمان ولادت نے آپکی عنصر کی پاکیزگی اورخوبی کو

یَا طِیْبَ مُبْتَدَاٍ مِّنْهُ وَ مُخْتَتَمٍ

سبحان اللہ کیا پاکیزگی ہے اوّل بھی اورآخر بھی

یَوْمٌ تَفَرَّسَ فِیْهِ الْفُرْسُ اَنَّهُمْ

اُس روز جان لیا فارسیوں نے کہ وہ سختی

قَدْ اُنْذِرُوْا بِحُلُوْلِ الْبُؤْسِ وَالنِّقَمِ

اورعذاب کے آنے سے ڈرائے جائیں گے



وَبَاتَ اِیْوَانُ کِسْرٰی وَهُوَ مُنْصَدِعٌ

اور نوشیرواں کے محل کے کنگرے گر گئے اور وہ پھر

کَشَمْلِ اَصْحَابِ کِسْرٰی غَیْرَ مُلْتَئِمِ

نہیں ملنے کے جیسے اس کے یار و مددگار

وَالنَّارُ خَامِدَةُ الْاَنْفَاسِ مِنْ اَسَفٍ

اور فارسیوں کی آگ نے ٹھنڈی سانس لی افسوس سے

عَلَیْهِ وَالنَّهْرُ سَاهِیْ الْعَیْنِ مِنْ سَدَمِ

اوپر نوشیرواں کے اور نہر اُن کی سوکھ گئی پریشانی سے

وَسَاءَ سَاوَةَ اَنْ غَاضَتْ بُحَیْرَتُهَا

اور غمگین کیا ساوہ کو کہ اس کا پانی سوکھ گیا

وَرُدَّ وَارِدُهَا بِالْغَیْظِ حِیْنَ ظَمِیْ

اور اُس پر سے پیاسے پھر گئے غصہ کرتے ہوئے

کَاَنَّ بِالنَّارِ مَا بِالْمَاءِ مِنْ بَلَلٍ

گویا آگ غم سے پانی ہوگئی جیسے پانی تر ہوتا ہے

حُزْنًا وَّبِالْمَاءِ مَا بِالنَّارِ مِنْ ضَرَمِ

اور پانی غم سے ایسا بھڑکا کہ آگ بن گیا یعنی خشک ہو گیا جیسے سوکھی مٹی

وَالْجِنُّ تَهْتِفُ وَالْاَنْوَارُ سَاطِعَةٌ

اور جن آواز دیتے تھے آپکے ظہور کی اور انوار بلند ہوتے تھے

وَّالْحَقُّ يَظْهَرُ مِنْ مَّعْنًى وَّمِنْ كَلِمِ

اور حق یعنی نبوت ظاہر ہوتی تھی اُن انوار سے اور کلموں سے

عَمُّوْا وَصَمُّوْا فَاِعْلَانُ الْبَشَائِرِ لَمْ

اندھے اور بہرے ہو گئے کافر کہ اُنہوں نے خوشخبریوں کے

يُسْمَعْ وَبَارِقَةُ الْاِنْذَارِ لَمْ تُشَمِ

اعلان نہ سُنے اور ڈرانے کی بجلیاں نہ دیکھیں

مِنْ بَعْدِ مَا اَخْبَرَ الْاَقْوَامَ كَاهِنُهُمْ

بعد اس کے کہ اُن کے کاہنوں نے خبر دی تھی

بِاَنَّ دِيْنَهُمُ الْمُعْوَجَّ لَمْ يَقُمِ

کہ اُن کا دین کج ہو گیا ایسا کہ سیدھا نہ ہو گا



وَبَعْدَ مَا عَايَنُوْا فِى الْاُفُقِ مِنْ شُهُبِ

اور بعد اسکے کہ افق آسمان سے آگ کے شعلے گرتے نظر آتے

مُّنْقَضَّةٍ وَّفْقَ مَا فِى الْاَرْضِ مِنْ صَنَمِ

اس کے موافق زمین میں بُت اَوندھے ہو کر گر پڑے

حَتّٰى غَدَا عَنْ طَرِيْقِ الْوَحْيِ مُنْهَزِمٌ

یہاں کہ وحی کی راہ سے بھاگتے تھے

مِّنَ الشَّيَاطِيْنِ يَقْفُوْ اِثْرَ مُنْهَزِمِ

شیاطین ایک پیچھے ایک کے

كَاَنَّهُمْ هَرَبًا اَبْطَالُ اَبْرَهَةٍ

گویا وہ شیاطین بھاگنے میں ابرہہ کا لشکر تھا

اَوْ عَسْكَرٌ بِالْحَصٰى مِنْ رَّاحَتَيْهِ رُمِىْ

یا وہ لشکر تھا کہ جس پر آپ نے کنکر مارے تھے

نَبْذًا بِهٖ بَعْدَ تَسْبِيْحٍ بِبَطْنِهِمَا

ان کنکریوں کا پھینکنا تھا بعد اُنکے تسبیح کہنے کے دست مبارک میں

نَبَذَ الْمُسَبِّحِ مِنْ اَحْشَآءِ مُلْتَقِمِ

جیسے حضرت یونس تسبیح کہنے والے کو پھینکا انتڑیوں سے لقمہ کرنیوالی نے

## اَلْفَصْلُ الْخَامِسُ

فصل پانچویں

فِیْ ذِکْرِ یُمْنِ دَعْوَتِہٖ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

ذکر میں آپکی دعوت مبارک کے رحمت اللہ کی آپ پر اور سلام ہو

جَآءَتْ لِدَعْوَتِہِ الْاَشْجَارُ سَاجِدَۃً

آئے درخت جب آپ نے بلایا سجدہ کرتے ہوئے

تَمْشِیْ اِلَیْہِ عَلٰی سَاقٍ بِلَا قَدَمِ

اپنی پنڈلیوں پر چلے آئے بدون پاؤں کے

کَاَنَّمَا سَطَرَتْ سَطْرًا لِّمَا کَتَبَتْ

گویا اُن درختوں کی شاخوں نے راہ کے درمیان

فُرُوْعُہَا مِنْ بَدِیْعِ الْخَطِّ فِی اللَّقَمِ

ایک نادر خط سے آپ کے کمال لکھے



مِثْلُ الْغَمَامَۃِ اَنّٰی سَارَ سَآئِرَۃً

مانند ابر کے ٹکڑے کے سر پر جاتا تھا جہاں آپ جاتے

تَقِیْہِ حَرَّ وَطِیْسٍ لِّلْھَجِیْرِ حَمِ

حفاظت کرتا تھا گرمی سے دوپہر کو موسم گرمی میں

اَقْسَمْتُ بِالْقَمَرِ الْمُنْشَقِّ اِنَّ لَہٗ

میں قسم کھاتا ہوں سچی شق ہونے والے چاند کی کہ

مِنْ قَلْبِہٖ نِسْبَۃً مَّبْرُوْرَۃَ الْقَسَمِ

اسے آپ کے قلب سے نسبت ہے

وَمَا حَوَی الْغَارُ مِنْ خَیْرٍ وَّمِنْ کَرَمِ

اور یاد کر اُسے جو غار نے خیر و کرم جمع کیا جب اسمیں آپ چھپے تھے

وَّکُلُّ طَرْفٍ مِّنَ الْکُفَّارِ عَنْہُ عَمِ

اور سب کافروں کی آنکھیں اندھی ہوگئی تھیں کہ آپکو نہ دیکھا

فَالصِّدْقُ فِی الْغَارِ وَالصِّدِّیْقُ لَمْ یَرِیَا

تو صدق یعنی آپ اور صدیق دونوں غار میں تھے اور انکو نہ دکھائی دیتے تھے

وَهُمْ يَقُوْلُوْنَ مَا بِالْغَارِ مِنْ اَرِمِ

اور کافر کہتے تھے کہ غار میں کوئی نہیں

ظَنُّوا الْحَمَامَ وَظَنُّوا الْعَنْكَبُوْتَ عَلٰى

اُنہوں نے گمان کیا کہ مکڑی نے آپ پر جالا نہیں تنا

خَيْرِ الْبَرِيَّةِ لَمْ تَنْسُجْ وَلَمْ تَحُمِ

اور کبوتر نے انڈے نہیں دیئے بلکہ پہلے سے یوں ہی ہے

وِقَايَةُ اللّٰهِ اَغْنَتْ عَنْ مُّضَاعَفَةٍ

اللہ کی نگہبانی نے آپ کو بے پروا کر دیا زرہوں

مِنَ الدُّرُوْعِ وَعَنْ عَالٍ مِّنَ الْاُطُمِ

اور چلتوں تہ برتہ سے اور بلند قلعوں سے

مَا سَامَنِى الدَّهْرُ ضَيْمًا وَّاسْتَجَرْتُ بِهٖ

مجھ پر زمانہ نے جب کبھی رنج و خواری سے ستم کیا اور میں نے آپ کی پناہ لی

اِلَّا وَنِلْتُ جِوَارًا مِّنْهُ لَمْ يُضَمِ

فوراً حمایت میں آگیا اور اُس کے ستم سے بچ گیا



وَلَا الْتَمَسْتُ غِنَى الدَّارَيْنِ مِنْ يَدِهٖ

اور میں نے جب آپ سے دین و دُنیا کی تونگری چاہی تو بوسہ دیا ہی

اِلَّا اسْتَلَمْتُ النَّدٰى مِنْ خَيْرِ مُسْتَلَمِ

بخشش کو اُس دست مبارک کے جو ہر دستوں سے بہتر ہے

لَا تُنْكِرِ الْوَحْىَ مِنْ رُّؤْيَاهُ اِنَّ لَهٗ

انکار نہ کر آپ کو وحی ہونیکا خواب میں کہ آپکا قلب مبارک

قَلْبًا اِذَا نَامَتِ الْعَيْنَانِ لَمْ يَنَمِ

نہیں سوتا تھا جب آپکی دونوں آنکھیں سوتی تھیں

وَذَاكَ حِيْنَ بُلُوْغٍ مِّنْ نُّبُوَّتِهٖ

یہ تو آپ کی نبوّت کے بلوغ کا وقت تھا

فَلَيْسَ يُنْكَرُ فِيْهِ حَالُ مُحْتَلِمِ

اور بالغ ہونیکے لئے خواب دیکھنا لازم ہے جس سے انکار نہیں ہو سکتا

تَبَارَكَ اللّٰهُ مَا وَحْىٌ بِمُكْتَسَبٍ

بزرگ ہے اللہ وحی کسب سے حاصل نہیں ہوتی

وَلَا نَبِیٌّ عَلٰی غَیْبٍ بِمُتَّهَمِ

اور نہ کوئی نبی کبھی غیب کی خبر دینے سے مُتہم کیا گیا

اٰیَاتُهُ الْغُرُّ لَا یَخْفٰی عَلٰی اَحَدٍ

آپ کے معجزات روشن کسی پر پوشیدہ نہیں

بِدُوْنِهَا الْعَدْلُ بَیْنَ النَّاسِ لَمْ یَقُمِ

کہ بدون اُن کے لوگوں میں عدل قائم نہیں ہوتا

کَمْ اَبْرَاَتْ وَصِبًا بِاللَّمْسِ رَاحَتُهٗ

بارہا اچھے ہو گئے بیمار آپ کے ہاتھ لگانے سے

وَاَطْلَقَتْ اَرِبًا مِّنْ رِّبْقَةِ اللَّمَمِ

اور بہت سے محتاج رہا ہوگئے رشتۂ دیوانگی سے بطفیل آپ کے دست مبارک کے

وَاَحْیَتِ السَّنَةَ الشَّهْبَآءَ دَعْوَتُهٗ

اور سال قحط جو سیاہ تھا آپکی دُعا سے زندہ ہوگیا

حَتّٰی حَکَتْ غُرَّةً فِی الْاَعْصُرِ الدُّهُمِ

اور سفید روشن ہوا اس سیاہی میں



بِعَارِضٍ جَادَ اَوْ خِلْتَ الْبِطَاحَ بِهَا

اُس ابر سے ایسا برسا کہ تو خیال کرے بڑی ندیاں اُس

سَیْبًا مِّنَ الْیَمِّ اَوْ سَیْلًا مِّنَ الْعَرِمِ

ابر سے دریا کے عطائے کثیر یا ایک رَو پانی کی جو سنگین بند سے کھُل گئی

## اَلْفَصْلُ السَّادِسُ

فصل چھٹی

## فِیْ ذِکْرِ شَرَفِ الْقُرْاٰنِ

بیان میں شرافت و بزرگی قرآن کے

دَعْنِیْ وَوَصْفِیْ اٰیَاتٍ لَّهٗ ظَهَرَتْ

مجھے بیان کرنے دے حضرت کے معجزے جو اُن سے ظاہر ہوئے

ظُهُوْرَ نَارِ الْقِرٰی لَیْلًا عَلٰی عَلَمِ

جیسے شب کو پہاڑ کے اوپر مہمانی کی آگ ظاہر ہوتی ہے

فَالدُّرُّ یَزْدَادُ حُسْنًا وَّهُوَ مُنْتَظِمٌ

پس موتیوں کی خوبی زیادہ ہوجاتی ہے پرونے سے

وَلَیْسَ یَنْقُصُ قَدْرًا غَیْرَ مُنْتَظِمِ

اور نہ پرونے سے کبھی کچھ قدر کم نہیں ہوتی ہے

فَمَا تَطَاوَلُ اٰمَالُ الْمَدِیْحِ اِلٰی

پس مدح کرنیوالے کی آرزوئیں کیونکہ بڑھیں اُس چیز کی طرف

مَا فِیْهِ مِنْ کَرَمِ الْاَخْلَاقِ وَالشِّیَمِ

جو آپ کے اخلاق بزرگ اور خصلتوں میں ہیں

اٰیَاتُ حَقٍّ مِّنَ الرَّحْمٰنِ مُحْدَثَةٌ

آیات حق کے ہیں رحمٰن سے محدث لفظوں میں کہ

قَدِیْمَةٌ صِفَةُ الْمَوْصُوْفِ بِالْقِدَمِ

قدیم معنیٰ میں اسلئے کہ صفت اسکی ہیں جو موصوف قدیم سے

لَمْ تَقْتَرِنْ بِزَمَانٍ وَّهِیَ تُخْبِرُنَا

نہ تھیں قریب زمانے کے اور اُن سے ہم کو خبر دیتے ہیں

عَنِ الْمَعَادِ وَعَنْ عَادٍ وَّعَنْ اِرَمِ

آخرت کی اور اولاد عاد اور قوم ارم کی



دَامَتْ لَدَیْنَا فَفَاقَتْ کُلَّ مُعْجِزَةٍ

ہمیشہ رہیں گے ہمارے پاس یہ معجزے جو سب نبیوں کے معجزوں

مِّنَ النَّبِیِّیْنَ اِذْ جَآءَتْ وَلَمْ تَدُمِ

سے فائق ہیں کہ اُنکے معجزے ہوئے اور نہ رہے

مُحْکَمَاتٌ فَمَا یُبْقِیْنَ مِنْ شُبَهٍ

قرآن کی آیتیں ایسی محکمات ہیں کہ کسی دشمن کیلئے جائے شبہ نہیں

لِّذِیْ شِقَاقٍ وَّلَا یَبْغِیْنَ مِنْ حَکَمِ

اور نہیں چاہتی ہیں کسی حاکم کو کہ فیصلہ کرے

مَا حُوْرِبَتْ قَطُّ اِلَّا عَادَ مِنْ حَرَبٍ

اُن آیات سے جب کسی دشمن بدترین دشمنان نے

اَعْدَی الْاَعَادِیْ اِلَیْهَا مُلْقِیَ السَّلَمِ

جنگ کی تو وہ باز آیا صلح کرتا ہوا

رَدَّتْ بَلَاغَتُهَا دَعْوٰی مُعَارِضِهَا

اُنکی بلاغت نے معارضہ کرنیوالے کو ایسا رد کیا ہے جیسے

رَدَّ الْغَيُوْرِ يَدَ الْجَانِىْ عَنِ الْحَرَمِ

مردِ غیرت دار گناہ کرنے والے کا ہاتھ اپنی حرم سے رد کرتا ہے

لَهَا مَعَانٍ كَمَوْجِ الْبَحْرِ فِىْ مَدَدٍ

اُن آیات کے ایسے معانی ہیں جیسے دریا کی موجیں ایک دوسری کی مدد کرتی ہیں

وَّفَوْقَ جَوْهَرِهٖ فِى الْحُسْنِ وَالْقِيَمِ

اور فائق ہیں اُس دریا کے جوہر سے حسن و قیمت میں

فَمَا تُعَدُّ وَلَا تُحْصٰى عَجَآئِبُهَا

پس شمار نہیں کئے جاسکتے قرآن شریف کے عجائب اور ملالت کے

وَلَا تُسَامُ عَلَى الْاِكْثَارِ بِالسَّاَمِ

ساتھ ان عجائب کی خریداری نہیں کیجاتی ہے باوجود بہت ہونیکے بلکہ خواہش سے

قَرَّتْ بِهَا عَيْنُ قَارِيْهَا فَقُلْتُ لَهٗ

اُس کے پڑھنے والے کی آنکھیں ٹھنڈی ہوئیں میں نے اُس سے کہا

لَقَدْ ظَفِرْتَ بِحَبْلِ اللّٰهِ فَاعْتَصِمِ

کہ تو بڑا نصیبہ والا ہے خوب مضبوط رہ اُن پر اُن میں چنگل مار



اِنْ تَتْلُهَا خِيْفَةً مِّنْ حَرِّ نَارِ لَظٰى

اگر تو نے وہ آیتیں پڑھیں آتش دوزخ کے خوف سے

اَطْفَاْتَ حَرَّ لَظٰى مِنْ وِّرْدِهَا الشَّبِمِ

تو تُو نے وہ آگ بجھادی اُن آیات کے سرد پانی سے

كَاَنَّهَا الْحَوْضُ تَبْيَضُّ الْوُجُوْهُ بِهٖ

گویا وہ آیات کریمہ حوض کوثر ہیں جس سے منہ سفید ہوتے ہیں

مِنَ الْعُصَاةِ وَقَدْ جَآءُوْهُ كَالْحُمَمِ

گنہگاروں کے جو ہونگے کالے مانند کوئلوں کے

وَكَالصِّرَاطِ وَكَالْمِيْزَانِ مَعْدِلَةً

اور عدل میں جیسے صراط اور میزان ہیں کہ اُن کے

فَالْقِسْطُ مِنْ غَيْرِهَا فِى النَّاسِ لَمْ يَقُمِ

سوا لوگوں کے واسطے عدل قائم نہیں ہو سکتا ہے

لَا تَعْجَبَنْ لِحَسُوْدٍ رَّاحَ يُنْكِرُهَا

تعجب نہ کر اگر حاسد انکار کرے

تَجَاهُلًا وَّهُوَ عَيْنُ الْحَاذِقِ الْفَهِمِ

جان بوجھ کر کہ وہ خوب زیرک ہے اور سمجھا ہوا ہے

قَدْ تُنْكِرُ الْعَيْنُ ضَوْءَ الشَّمْسِ مِنْ رَّمَدٍ

کیونکہ آنکھ انکار کرتی ہے آفتاب کا بسبب مرض رمد کے

وَّيُنْكِرُ الْفَمُ طَعْمَ الْمَآءِ مِنْ سَقَمِ

اور منہ پانی کے مزے کا انکار کرتا ہے بیماری کے سبب سے

## اَلْفَصْلُ السَّابِعُ

فصل ساتویں

### فِىْ ذِكْرِ مِعْرَاجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

بیان میں معراج نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے

يَا خَيْرَ مَنْ يَّمَّمَ الْعَافُوْنَ سَاحَتَهٗ

اے بہتر اُن میں کے جن کے فضا کا لوگ احسان طلب کرتے ہیں

سَعْيًا وَّفَوْقَ مُتُوْنِ الْاَيْنُقِ الرُّسُمِ

دوڑے آتے ہیں پیادے اور سوار اُونٹوں پر پے در پے



وَمَنْ هُوَ الْاٰيَةُ الْكُبْرٰى لِمُعْتَبِرٍ

اور وہ ذات مبارک آیت کبرٰی ہے عبرت والے کیواسطے

وَّمَنْ هُوَ النِّعْمَةُ الْعُظْمٰى لِمُغْتَنِمِ

اور وہی ہے نعمت عظمٰی غنیمت گننے والے کو

سَرَيْتَ مِنْ حَرَمٍ لَّيْلًا اِلٰى حَرَمِ

سیر فرمائی آپنے ایک شب میں حرم مکہ سے بیت المقدس کے حرم تک

كَمَا سَرَى الْبَدْرُ فِىْ دَاجٍ مِّنَ الظُّلَمِ

جیسے چودھویں رات کا چاند چلے اندھیری رات میں

وَبِتَّ تَرْقٰى اِلٰى اَنْ نِّلْتَ مَنْزِلَةً

اور ترقی کرتے گئے یہانتک کہ پہنچے قاب قوسین کے رتبہ کو

مِّنْ قَابَ قَوْسَيْنِ لَمْ تُدْرَكْ وَلَمْ تُرَمِ

جو نہ ادراک کیا جاتا ہے اور نہ طلب کیا جاتا ہے

وَقَدَّمَتْكَ جَمِيْعُ الْاَنْبِيَآءِ بِهَا

اور اس رتبہ کے سبب سب انبیاء و مرسلین نے آپکو مقدم کیا

وَالرُّسْلِ تَقْدِيمَ مَخْدُوْمٍ عَلَى خَدَمِ

جیسے خادم اپنے مخدوم کو مقدم کرتے ہیں

وَاَنْتَ تَخْتَرِقُ السَّبْعَ الطِّبَاقَ بِهِمْ

اور آپ شگاف کرتے چلے گئے ساتوں طبق آسمان کے

فِيْ مَوْكِبٍ كُنْتَ فِيْهِ صَاحِبَ الْعَلَمِ

اس طرح ان میں جیسے ایک لشکر کہ اسکے صاحب نشان آپ ہیں

حَتّٰى اِذَا لَمْ تَدَعْ شَاْوًا لِّمُسْتَبِقٍ

یہاں کہ باقی نہ رکھا پیش جانا کسی آگے جانے والے کا

مِّنَ الدُّنُوِّ وَلَا مَرْقًى لِّمُسْتَنِمِ

نزدیکی میں اور نہ بالا جانے والے کے لئے بالا جانا

خَفَضْتَ كُلَّ مَقَامٍ بِالْاِضَافَةِ اِذْ

ہر مکان کو آپنے پست کیا جیسے اضافت سے زیر ہوتا ہے اس لئے کہ

نُوْدِيْتَ بِالرَّفْعِ مِثْلَ الْمُفْرَدِ الْعَلَمِ

آپ بُلائے گئے بلندی پر جیسے منادی مفرد علم رفع سے پڑھا جاتا ہے



كَيْمَا تَفُوْزَ بِوَصْلٍ اَيِّ مُسْتَتِرٍ

یہانتک کہ بہرہ ور ہوئے ایسے وصال سے جو کمال پوشیدہ ہے

عَنِ الْعُيُوْنِ وَسِرٍّ اَيِّ مُكْتَتِمِ

آنکھوں سے اور ایسے راز سے جو نہایت پوشیدہ ہے

فَحُزْتَ كُلَّ فَخَارٍ غَيْرَ مُشْتَرَكٍ

پس حاصل ہوئے آپکو سب ایسے رتبے جو باعثِ فخر ہیں اور کوئی اُنمیں شریک

وَجُزْتَ كُلَّ مَقَامٍ غَيْرَ مُزْدَحَمِ

نہیں اور گذرے آپ ہر مقام میں کہ وہاں کوئی اور نہ تھا

وَجَلَّ مِقْدَارُ مَا وُلِّيْتَ مِنْ رُّتَبٍ

اور بہت ہیں بزرگی میں وہ رتبے جو آپ کو دیئے گئے

وَعَزَّ اِدْرَاكُ مَا اُوْلِيْتَ مِنْ نِّعَمِ

اور کسی کے ادراک میں نہ آئیں وہ نعمتیں جو آپکو عطا ہوئیں

بُشْرٰى لَنَا مَعْشَرَ الْاِسْلَامِ اِنَّ لَنَا

اے گروہ اسلام ہم کو بہت بشارت ہے کہ ہمارے واسطے

مِنَ الْعِنَایَةِ رُکْنًا غَیْرَ مُنْهَدِمِ

ایسا رکن عنایت ہوا ہے جو نہ کبھی خراب ہو اور نہ گرے

لَمَّا دَعَی اللّٰهُ دَاعِیْنَا لِطَاعَتِهٖ

جب بُلایا اللہ نے ہمارے بُلانے والے کو اپنی عبادت کو

بِاَکْرَمِ الرُّسُلِ کُنَّا اَکْرَمَ الْاُمَمِ

بزرگترین پیغمبروں کا کیا انکو اور ہم بزرگترین اُمّتوں کے ہوئے

## اَلْفَصْلُ الثَّامِنُ

فصل آٹھویں

فِیْ ذِکْرِ جِهَادِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ

بیان میں جہاد کرنے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے

رَاعَتْ قُلُوْبَ الْعِدَی اَنْبَآءُ بِعْثَتِهٖ

دشمنوں کے دل ڈرا دیئے اُنکے نبی ہونیکی خبر نے

کَنَبْاَةٍ اَجْفَلَتْ غُفْلًا مِّنَ الْغَنَمِ

جیسے ایک بکری غافل ڈر جاتی ہے اور بھاگتی ہی بکریوں سے



مَا زَالَ یَلْقَاهُمْ فِیْ کُلِّ مُعْتَرَکٍ

آپ ہمیشہ جہاد کرتے رہے کافروں سے ہر معرکہ میں یہانتک کہ

حَتّٰی حَکَوْا بِالْقَنَا لَحْمًا عَلٰی وَضَمِ

کافر نیزوں پر یوں معلوم ہوتے تھے جیسے گوشت لٹکایا جاتا ہی نیزے پر

وَدُّوا الْفِرَارَ فَکَادُوْا یَغْبِطُوْنَ بِهٖ

بھاگنا دوست رکھتے تھے اور قریب تھا کہ رشک کریں اُن پر

اَشْلَآءً شَالَتْ مَعَ الْعِقْبَانِ وَالرَّخَمِ

جن کے گوشت عقاب اور اور پرندے اوپر لے گئے

تَمْضِی اللَّیَالِیْ وَلَا یَدْرُوْنَ عِدَّتَهَا

راتیں گزرتی تھیں اور کافر نہ جانتے تھے اُن کے شمار

مَا لَمْ تَکُنْ مِّنْ لَّیَالِی الْاَشْهُرِ الْحُرُمِ

جب تک راتیں اُن مہینوں کی نہ ہوتیں جنمیں لڑائی حرام ہے

کَاَنَّمَا الدِّیْنُ ضَیْفٌ حَلَّ سَاحَتَهُمْ

گویا دین اسلام انکے گھروں میں ایسا مہمان آیا ہے

بِكُلِّ قَرْمٍ اِلٰى لَحْمِ الْعِدٰى قَرِمِ

ہر سردار پر کہ دشمن کے گوشت کھانے پر بہت حریص ہے

يَجُرُّ بَحْرَ خَمِيْسٍ فَوْقَ سَابِحَةٍ

دریائے جنگ جو خوش رفتار گھوڑوں پر ہے انکو کھینچتا ہے اور

تَرْمِيْ بِمَوْجٍ مِّنَ الْاَبْطَالِ مُلْتَطِمِ

بہادروں کی موج کو پھینکتا ہے تھپڑیں لگاتا ہوا

مِنْ كُلِّ مُنْتَدِبٍ لِّلّٰهِ مُحْتَسِبٍ

ہر اجابت کرنے والا اللہ سے اُمید رکھنے والا ہے

يَسْطُوْا بِمُسْتَاصِلٍ لِّلْكُفْرِ مُصْطَلِمِ

حملہ کرتا ہے کافروں کو جڑ سے اکھیڑنے کا اکھیڑنے میں

حَتّٰى غَدَتْ مِلَّةُ الْاِسْلَامِ وَهِيَ بِهِمْ

یہاں تک کہ ملت اسلام جو پہلے غریب تھی کوئی اُسے

مِّنْ بَعْدِ غُرْبَتِهَا مَوْصُوْلَةَ الرَّحِمِ

کچھ نہ سمجھتا تھا اپنے اقربا سے مل گئی



مَكْفُوْلَةً اَبَدًا مِّنْهُمْ بِخَيْرِ اَبٍ

وہ ملّت کفالت میں اُن سے ہے ہمیشہ اچھے باپ اور

وَّخَيْرِ بَعْلٍ فَلَمْ تَيْتَمْ وَلَمْ تَئِمِ

اچھے شوہر کی پس نہ یتیم ہوگی اور نہ بیوہ ہوگی

هُمُ الْجِبَالُ فَسَلْ عَنْهُمْ مَّصَادِمَهُمْ

وہ لشکر اسلام پہاڑ ہیں اُن سے پوچھ کافروں کے صدمے پہنچانے کی خبر

مَّاذَا رَاٰى مِنْهُمْ فِيْ كُلِّ مُصْطَدِمِ

کہ کافروں نے کیا دیکھا ہے اُن سے ہر معرکہ میں

فَسَلْ حُنَيْنًا وَّسَلْ بَدْرًا وَّسَلْ اُحُدًا

جنگ حنین اور جنگ بدر اور جنگ احد کا حال پوچھ

فُصُوْلَ حَتْفٍ لَّهُمْ اَدْهٰى مِنَ الْوَخَمِ

کہ کافروں کیلئے موت کی فصلیں تھیں وبا سے زیادہ سخت

اَلْمُصْدِرِي الْبِيْضِ حُمْرًا بَعْدَ مَا وَرَدَتْ

وہ صحابہ دشمنوں کے خون سے سفید تلواروں کو سُرخ نکالنے والے

مِنَ الْعِدٰى كُلَّ مُسْوَدٍّ مِّنَ اللِّمَمِ

اعدار کی ہر ذلت کی سیاہی کے بعد

وَالْكَاتِبِيْنَ بِسُمْرِ الْخَطِّ مَا تَرَكَتْ

اور وہ صحابہ نیزوں کے قلموں سے خط لکھنے والے کہ اُنکے قلموں نے

اَقْلَامُهُمْ حَرْفَ جِسْمٍ غَيْرَ مُنْعَجِمِ

کسی حرف جسم کو بے نقطۂ ضرب کے نہیں چھوڑا

شَاكِي السِّلَاحِ لَهُمْ سِيْمَا تُمَيِّزُهُمْ

تیز ہتھیار ان کے تمیز کی علامت ہیں

وَالْوَرْدُ يَمْتَازُ بِالسِّيْمَا مِنَ السَّلَمِ

کہ گلاب کا پھول نشانی سے ممتاز ہوتا ہے درخت خار دار سے

تُهْدِيْ اِلَيْكَ رِيَاحُ النَّصْرِ نَشْرَهُمْ

اُن کی خوشخبریاں تجھ کو ہوائے نصرت کا ہدیہ بھیجتی ہیں

فَتَحْسَبُ الْوَرْدَ فِي الْاَكْمَامِ كُلَّ كَمِ

پس تو گمان کرے کہ ہر ہتھیار بند گلاب ہے غلاف میں



كَاَنَّهُمْ فِيْ ظُهُوْرِ الْخَيْلِ نَبْتُ رُبًا

گویا وہ اپنے گھوڑوں پیٹھوں پر ایسے ہیں جیسے گھاس میں ٹیلے ہیں

مِنْ شِدَّةِ الْحَزْمِ لَا مِنْ شِدَّةِ الْحُزُمِ

اپنی شفاعت اور احتیاط کے سبب اس سبب کے زینیں تنگ ہیں

طَارَتْ قُلُوْبُ الْعِدٰى مِنْ بَاْسِهِمْ فَرَقًا

دشمنوں کے دِلوں میں لرزہ پڑا جان کے ڈر سے

فَمَا تُفَرِّقُ بَيْنَ الْبَهْمِ وَالْبُهَمِ

چار پائے کو آدمی سے نہیں پہچانتے ڈر اور غم سے

وَمَنْ تَكُنْ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ نُصْرَتُهٗ

اور جس کو رسول اللہ سے مدد اور نُصرت آئی

اِنْ تَلْقَهُ الْاُسْدُ فِيْ اٰجَامِهَا تَجِمِ

اگر شیر بھی اپنی کچھاروں میں اس سے مل جائیں تو دُم دبا کر بھاگ جائیں

وَلَنْ تَرٰى مِنْ وَّلِيٍّ غَيْرَ مُنْتَصِرٍ

ہرگز تو کبھی نہ دیکھے گا کہ آپ کا دوست مدد نہ پائے

بِهٖ وَلَا مِنْ عَدُوٍّ غَيْرُ مُنْقَسِمِ

اور آپ کا دشمن ٹکڑے ٹکڑے نہ ہو

اَحَلَّ اُمَّتَهٗ فِیْ حِرْزِ مِلَّتِهٖ

اپنی اُمت کو اپنی ملت کے قلعہ میں ایسا لے لیا ہے

كَاللَّيْثِ حَلَّ مَعَ الْاَشْبَالِ فِیْ اَجَمِ

جیسے شیر اپنے بچوں کو نیستان میں

كَمْ جَدَّلَتْ كَلِمَاتُ اللّٰهِ مِنْ جَدَلٍ

کلماتِ الٰہی نے بہت جھگڑنے والوں سے جنگ کی آپ کی

فِيْهِ وَكَمْ خَصَمَ الْبُرْهَانُ مِنْ خَصِمِ

شان میں اور بہت برہانِ الٰہی نے خصومت کی یعنی غالب آئیں

كَفَاكَ بِالْعِلْمِ فِی الْاُمِّیِّ مُعْجِزَةً

تجھ کو یہی معجزہ کافی ہے کہ اُمّی کو زمانہ

فِی الْجَاهِلِيَّةِ وَالتَّادِيْبِ فِی الْيُتُمِ

جاہلیت میں علم اور یتیم کو ادب حاصل ہوا



# اَلْفَصْلُ التَّاسِعُ

فصل نویں

فِیْ طَلَبِ مَغْفِرَةٍ مِّنَ اللّٰهِ وَشَفَاعَةٍ مِّنْ

بیان میں اللہ تعالیٰ سے بخشش مانگنے کے اور طلب کرنے میں شفاعت کے

رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے

خَدَمْتُهٗ بِمَدِيْحٍ اَسْتَقِيْلُ بِهٖ

میں نے آپ کی خدمت مدح سے اسلئے کی ہے کہ عفو ہو جائیں

ذُنُوْبَ عُمْرٍ مَّضٰى فِی الشِّعْرِ وَالْخِدَمِ

وہ گناہ جو اتنی عمر میں کئے ہیں یعنی شعر کہتا رہا ہوں اور خدمت کی ہے دولتمندوں کی

اِذْ قَلَّدَانِیْ مَا تُخْشٰى عَوَاقِبُهٗ

کیونکہ میرے گلے میں پٹہ ڈالدیا ہے دونوں باتوں نے جس سے انجام کا خوف ہے

كَاَنَّنِیْ بِهِمَا هَدْیٌ مِّنَ النَّعَمِ

گویا ان دونوں باتوں سے میں حیوان ہوں چارپایوں سے

أَطَعْتُ غَيَّ الصِّبَا فِي الحَالَتَيْنِ وَمَا

مَیں نے لڑکپن کی گمراہی کی اطاعت کی دونوں حالتوں میں

حَصَلْتُ إِلَّا عَلَى الْآثَامِ وَالنَّدَمِ

اور کچھ حاصل نہ ہوا سوائے گناہوں اور پشیمانی کے

فَيَا خَسَارَةَ نَفْسِي فِي تِجَارَتِهَا

بڑا افسوس ہے کہ نفس کو تجارت میں بڑا نقصان ہوا

لَمْ تَشْتَرِ الدِّينَ بِالدُّنْيَا وَلَمْ تَسُمِ

کہ دین کو نہ خریدا دُنیا کے عوض اور مول نہ لیا

وَمَنْ يَّبِعْ آجِلًا مِّنْهُ بِعَاجِلِهِ

جو شخص آخرت کے نفع کو دُنیا کے نفع پر بیچتا ہے

يَبِنْ لَهُ الْغَبْنُ فِي بَيْعٍ وَّفِي سَلَمِ

اُس کو نقصان ہی ظاہر ہوتا ہے خریداری موجود اور آئندہ میں

وَإِنْ آتِ ذَنْبًا فَمَا عَهْدِي بِمُنْتَقِضٍ

اگرچہ میں نے گناہ کئے ہیں پر میرا پیمان نہیں ٹوٹنے کا



مِّنَ النَّبِيِّ وَلَا حَبْلِي بِمُنْصَرِمِ

نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے اور نہ میرا رشتہ ٹوٹے گا

فَإِنَّ لِي ذِمَّةً مِّنْهُ بِتَسْمِيَتِي

کیونکہ میرے واسطے آپکا عہد ہے بسبب اسکے کہ میرا نام

مُحَمَّدًا وَّهُوَ أَوْفَى الْخَلْقِ بِالذِّمَمِ

محمد ہے اور آپ زیادہ پورا کرنیوالے ہیں خلقت سے عہدوں کو

إِنْ لَّمْ يَكُنْ فِي مَعَادِي آخِذًا بِيَدِي

اگر آپ میری دستگیری آخرت میں از روئے فضل کے نہ کریں

فَضْلًا وَّإِلَّا فَقُلْ يَا زَلَّةَ الْقَدَمِ

تو کہو بڑی ہی لغزش ہوئی اور پاؤں رپٹے

حَاشَاهُ أَنْ يُّحْرَمَ الرَّاجِي مَكَارِمَهُ

حاشا للہ کہ آپ کا اُمیدوار بخششوں سے محروم رہے

أَوْ يَرْجِعَ الْجَارُ مِنْهُ غَيْرَ مُحْتَرَمِ

یا پناہ لینے والا یوں ہی اُلٹا پھرے بے توقیر

وَمُنْذُ اَلْزَمْتُ اَفْكَارِیْ مَدَآئِحَهٗ

اور میں نے جب سے آپکی مدح میں فکر کو لازم کر لیا ہے

وَجَدْتُّهٗ لِخَلَاصِیْ خَیْرَ مُلْتَزِمٖ

آپ کو اپنی خلاصی کے واسطے بہت اچھا ذمہ دار پایا ہے

وَلَنْ یَّفُوْتَ الْغِنٰى مِنْهُ یَدًا تَرِبَتْ

اور ہر گز بے نیازی فوت نہ ہو گی اُس ہاتھ کی جو خاک پر پہنچا

اِنَّ الْحَیَا یُنْبِتُ الْاَزْهَارَ فِی الْاَكَمٖ

جس نے وسیلہ آپکا لیا کیونکہ مینھ ٹیلوں پر سبزہ پیدا کرتا ہے

وَلَمْ اُرِدْ زَهْرَةَ الدُّنْیَا الَّتِی اقْتَطَفَتْ

اور میں نہیں چاہتا ہوں دُنیا کے منافع جیسے زُہیر شاعر کے

یَدَا زُهَیْرٍ بِمَا اَثْنٰى عَلٰى هَرِمٖ

ہاتھوں نے میوے چُنے ہرم بن ہشام کی ثنار کہنے میں

---



# اَلْفَصْلُ الْعَاشِرُ

فصل دسویں

## فِیْ ذِكْرِ الْمُنَاجَاتِ وَعَرْضِ الْحَاجَاتِ

بیان و ذکر مناجات میں اور پیش کرنے میں حاجتوں کے

یَا اَكْرَمَ الْخَلْقِ مَالِیْ مَنْ اَلُوْذُ بِهٖ

اے تمام مخلوق سے بزرگتر آپکے سوا میرا کوئی ایسا نہیں

سِوَاكَ عِنْدَ حُلُوْلِ الْحَادِثِ الْعَمَمٖ

جس سے پناہ چاہوں حادثہ عام کے نازل ہونے میں

وَلَنْ یَّضِیْقَ رَسُوْلَ اللّٰهِ جَاهُكَ بِیْ

اور اے رسول اللہ آپکا مرتبہ میری شفاعت میں تنگی نہ کر جائے

اِذَا الْكَرِیْمُ تَجَلّٰى بِاسْمِ مُنْتَقِمٖ

جس وقت وہ ذات کریم اپنے اسم منتقم کے ساتھ جلوہ گر ہو گی

فَاِنَّ مِنْ جُوْدِكَ الدُّنْیَا وَضَرَّتَهَا

کیونکہ دُنیا اور آخرت آپکی بخششوں میں سے ہے

وَمِنْ عُلُوْمِكَ عِلْمَ اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ

اور لوح وقلم آپ کے علموں میں سے ہیں

يَا نَفْسُ لَا تَقْنَطِيْ مِنْ زَلَّةٍ عَظُمَتْ

اے دل ناامید نہ ہو بڑے گناہوں کے سبب سے

اِنَّ الْكَبَائِرَ فِي الْغُفْرَانِ كَاللَّمَمِ

اس لئے کہ بخشش میں گناہ کبیرہ چھوٹے ہیں

لَعَلَّ رَحْمَةَ رَبِّيْ حِيْنَ يَقْسِمُهَا

اُمید ہے کہ جب اللہ کی رحمت تقسیم ہوگی تو موافق

تَأْتِيْ عَلٰى حَسَبِ الْعِصْيَانِ فِي الْقِسَمِ

گناہوں کے ہوگی جسکے گناہ بہت ہونگے اسپر رحمت بہت ہوگی

يَا رَبِّ وَاجْعَلْ رَجَائِيْ غَيْرَ مُنْعَكِسٍ

اے میرے پروردگار میری اُمید کو اُلٹا نہ کیجیو

لَدَيْكَ وَاجْعَلْ حِسَابِيْ غَيْرَ مُنْخَرِمِ

اپنے سامنے اور میرے حساب کو یعنی التجا کو بر لاؤ



وَالْطُفْ بِعَبْدِكَ فِي الدَّارَيْنِ اِنَّ لَهٗ

اور اپنے بندے پر دونوں جہان میں عنایت کر کہ جب اُمور ہائلہ

صَبْرًا مَّتٰى تَدْعُهُ الْاَهْوَالُ يَنْهَزِمِ

اُسکو پیش آتے ہیں تو اسکا صبر بھاگ جاتا ہے یعنی بے صبر ہوجاتا ہے

وَائْذَنْ لِسُحْبِ صَلٰوةٍ مِّنْكَ دَائِمَةٍ

اور درود وسلام کے ابروں کو اجازت دے کہ ہمیشہ

عَلَى النَّبِيِّ بِمُنْهَلٍّ وَّمُنْسَجِمِ

کمال کثرت سے برسیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر

وَالْاٰلِ وَالصَّحْبِ ثُمَّ التَّابِعِيْنَ لَهُمْ

اور سب آل واصحاب اور اُنکے تابعین پر کہ وہ تقوے

اَهْلِ التُّقٰى وَالنُّقٰى وَالْحِلْمِ وَالْكَرَمِ

اور حلم وکرم کے اہل ہیں رضوان اللہ علیہم اجمعین

ثُمَّ الرِّضَا عَنْ اَبِيْ بَكْرٍ وَّعَنْ عُمَرَ

پھر راضی ہو حضرت ابوبکر اور حضرت عمر سے



وَعَنْ عَلِیٍّ وَّعَنْ عُثْمَانَ ذِی الْکَرَمِ

اور حضرت علی اور حضرت عثمان سے کہ وہ صاحب کرم ہیں رضی اللہ عنہم

مَا رَنَّحَتْ عَذَبَاتِ الْبَانِ رِیْحُ صَبَا

جب تک کہ بادِ صبا درخت بان کی شاخوں کو ہلائے

وَاَطْرَبَ الْعِیْسَ حَادِی الْعِیْسِ بِالنَّغَمِ

اور اونٹوں کو طرب میں ڈالے حُدی کہنے والا نغموں سے

فَاغْفِرْ لِنَاشِدِهَا وَاغْفِرْ لِقَارِئِهَا

پس مغفرت کر اسکے مصنّف کی اور بخشش کر اسکے پڑھنے والے کی

سَاَلْتُكَ الْخَیْرَ یَا ذَا الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ

بیشک میرا تجھ سے یہی سوال ہے یا صاحب بخشش اور صاحب کرم کے

بِالْخَیْرِ تَمَّتْ

تاج کمپنی لمیٹڈ
لاہور • کراچی
راولپنڈی • پشاور

دلائل الخیرات شریف ایسا مجموعہ درود شریف ہے جو صدیوں سے علمائے کرام و مشائخ عظام کے معمولاتِ اوراد و وظائف کا خاصہ رہا ہے۔ وقت کے بڑے بڑے اولیائے کرام کے اوراد و وظائف میں شامل یہ مجموعہ درود شریف اپنی مثال آپ ہے۔

پوری دنیا میں بالعموم خصوصاً عرب ممالک میں اکثریت کے وظائف میں یہ مجموعہ شامل ہے اور بلاشبہ پاکستان بھر میں لاکھوں افراد اسے اپنا معمول بنائے ہوئے ہیں

تاج کمپنی لمیٹڈ نصف صدی سے زائد عرصہ سے اسے مسلسل شائع کرنے کی سندِ امتیاز رکھتی ہے۔ تاج کمپنی کو یہ اعزاز حاصل ہے کہ اس مجموعہ درود شریف کو پاکستان میں سب سے پہلے شائع کیا اور وقت کے ساتھ ساتھ اسکی خوبصورت طباعت میں خاطر خواہ تبدیلیاں کیں اس وقت مارکیٹ میں اس مجموعہ اوراد کی لاکھوں کی تعداد میں اشاعت کا سہرا بھی تاج کمپنی کے سر ہے۔

آپ سے گزارش ہے کہ اسکی اشاعت میں مزید بہتری کیلئے اپنی قیمتی آراء سے ہمیں ضرور آگاہ فرمائیں۔

بہ تشکراتِ فراواں

تاج کمپنی لمیٹڈ






